# سات سلام چہل کاف سے فیض یافتہ افراد کے واقعات

مولانا سلیم اللہ ظفر (ناظم روحانی درس گاہ)

## میرے خاوند نے ناجائز تعلقات چھوڑ دیئے

میرے پاس ایک بہن ڈیفنس سے تشریف لائیں۔ بہت پریشان حال تھیں کہنے لگیں کہ مولانا صاحب میرے خاوند کے بہت ساری عورتوں سے ناجائز تعلقات ہیں۔ مجھے تو وہ ایک باندی یا نوکرانی سمجھتے ہیں پہلے تو معاملہ صرف موبائل کی حد تک میں نے سمجھا کہ بس فون کی حد تک ہی ان کے تعلقات ہیں۔لیکن آہستہ آہستہ یہ گھر سے غائب رہنا شروع ہو گئے۔ایک دن، کبھی 2 دن، کبھی پورا پورا ہفتہ گھر سے غائب ہیں۔ان کی یہ غلط حرکات دن بدن بڑھتی چلی جارہی تھیں۔ مجھے میری ایک رشتہ دار نے ان کے کچھ واقعات بتلائے کہ میں نے ان کو کئی مرتبہ مختلف عورتوں کے ساتھ گھومتے فلاں فلاں جگہ دیکھا ہے۔ جب مجھے یہ بات کنفرم ہوگئی تو میں مختلف عاملوں، پیروں کے پاس اپنی اس پریشانی کو لے کر گئی۔لیکن مسئلہ کہیں سے حل نہ ہوا۔ یہاں تک تو مسئلہ بہتر ہوا کہ گھر سے غائب رہنا بند ہو گئے۔ مگر وہ عورتیں ان کا پیچھا کرتے کرتے ہمارے گھر میں آنا شروع ہو گئیں۔ گھنٹوں یہ ان کے ساتھ اور وہ ان کے ساتھ تنہائی میں رہتیں۔ میں نے بہت سارے تعویذات، بہت سارے وظائف کیے لیکن مسئلہ مکمل حل ہونے میں نہیں آرہا تھا۔میں ان کے سامنے کھل کر بات بھی نہیں کرسکتی۔اس لیے کہ میرے بھائی ایک ہی تھے جو فوت ہو گئے، والدین کا سایہ سر پر نہیں ہے کہ ان کو جا کر بتلاتی۔ میرے خاوند کا ایک بھائی امریکہ میں ہوتا ہے اور دوسرا لندن میں ہوتا ہے، دونوں بھائی ان سے چھوٹے ہیں۔ یہ سب سے بڑے ہیں، رشتہ داروں میں کوئی ایسا نہیں ہے کہ جس کو میں اپنا مسئلہ بتلاؤں اور وہ اس پریشانی میں میرا ساتھ دے۔ یا کم از کم میرے خاوند کو سمجھائے تو سہی۔ بہت دعائیں مانگتی ہوں کہ یہ ان غلط حرکات سے توبہ تائب ہو جائیں۔ان کو اس چیز کا بھی خیال نہیں کہ میری اپنی بیٹیاں جوان ہو رہی ہیں۔کل کو ان کا مستقبل بھی ہے۔کہیں میری غلطیوں کا خمیازہ ان کو نہ بھگتنا پڑ جائے۔ میں نے کئی بار ان کو یہ بات سمجھانے کی کوشش کی ہے اور اس بات کی بھی ان کو اجازت دی ہے کہ وہ ناجائز کام چھوڑ دیں۔ کسی عورت سے نکاح کرلیں۔ شادی کرلیں۔ اس کو اپنی بیوی بنالیں۔ اور جائز طریقے سے آپ اپنی خواہشات کی تکمیل کرلیں۔ لیکن اس بات کی طرف وہ نہیں آرہے۔ آپ مہربانی فرما کر کوئی ایسا عمل دیں۔ کہ جس سے وہ تمام ناجائز تعلقات فوری ختم کردیں۔ ان کی تمام رام کہانی اور دکھڑے سننے کے بعد ان کو یہ مشورہ دیا کہ آپ سات سلام چہل کاف کا عمل ادارہ کی روحانی درسگاہ سے حاصل کرلیں۔ اس کو خاص طریقے سے پڑھنا شروع کردیں۔ پڑھائی کے ساتھ ساتھ اس کو چہل کاف کے عمل سے کام لینے کے ایک دو طریقے بھی بتلا دیئے۔اس نے ادارہ سے عمل منگوایا اور پڑھنا شروع کر دیا۔ ٹھیک 15 دن بعد اس کا فون آیا کہ جو عورتیں ان کے پاس آتی تھیں۔ ان میں سے 3 عورتیں تو آنا بند ہو گئیں ہیں۔لیکن ایک عورت ابھی تک آنا بند نہیں کررہی۔ میں نے ان کو سمجھایا کہ اللہ کی بندی چہل کاف کا عمل لیے ہوئے تمہیں صرف 15 دن ہوئے ہیں۔ جبکہ مختلف عاملوں کے پاس جاتے ہوئے تمہیں ساڑھے 5 سال ہو گئے ہیں، وہ کام جو اتنے عرصے میں نہیں ہوا۔ وہ صرف 15 دن میں کافی حد تک ہوگیا۔ تسلی رکھو اور پوری توجہ کے ساتھ عمل جاری رکھو۔ ان شاء اللہ اس ایک سے بھی بہت جلدی جان چھوٹ جائے گی۔ ٹھیک 10 دن بعد پھر ان کا فون آیا۔ میں ایک میٹنگ میں تھا۔ جہاں فون سننا مناسب نہ تھا۔لیکن انہوں نے فون سنانے کا اور اسی وقت بات کرنے کا شاید پکا عزم کیا ہوا تھا۔ مسلسل 13 مرتبہ ان کا فون آتا رہا۔ کال آتی رہی۔ مجبوراً تنگ آکر میں نے کال رسیو کی۔تو کہنے لگیں کہ مولانا آج تو کمال ہی ہوگیا۔ میں نے ان سے معذرت چاہی کہ (بقیہ ص 59)

# حفاظت کی دعائیں

مرتب: محمد حنیف بن عبدالمجید

## دعائے عافیت

دعائے عافیت بہت مبارک دعا ہے۔ عافیت کا مطلب دنیا اور آخرت کی تمام بھلائیوں کا ملنا اور تمام برائیوں سے حفاظت کا ہونا، آنسو بہا کر یہ دعا مانگیں، اللہ تعالیٰ ہم سب کے لیے یہ دعا قبول فرمالے۔ (آمین)

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْاَلُكَ الْعَفْوَ وَالْعَافِيَةَ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ. اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْاَلُكَ الْعَفْوَ وَالْعَافِيَةَ فِيْ دِيْنِيْ وَدُنْيَايَ وَاَهْلِيْ وَمَالِيْ. اَللّٰهُمَّ اسْتُرْ عَوْرَاتِيْ وَاٰمِنْ رَوْعَاتِيْ، اَللّٰهُمَّ احْفَظْنِيْ مِنْ بَيْنِ يَدَيَّ، وَمِنْ خَلْفِيْ، وَعَنْ يَمِيْنِيْ، وَعَنْ شِمَالِيْ، وَمِنْ فَوْقِيْ، وَاَعُوْذُ بِعَظَمَتِكَ اَنْ اُغْتَالَ مِنْ تَحْتِيْ

(ماخوذ، الادب المفرد، الرقم: ۶۹۸)

ترجمہ: اے اللہ! میں آپ سے معافی اور سلامتی مانگتا ہوں دنیا اور آخرت میں۔ اے اللہ! میں آپ سے معافی اور سلامتی مانگتا ہوں میرے دین میں اور میری دنیا میں اور میرے گھر والوں میں اور میرے مال میں۔ اے اللہ ڈھانپ لے میرے عیب اور خوف کی چیزوں سے مجھے بے فکر کردے۔ اے اللہ! میری حفاظت کر میرے آگے سے اور میرے پیچھے سے اور میرے دائیں سے اور میرے بائیں سے اور میرے اوپر سے اور میں آپ کی عظمت کی پناہ لیتا ہوں اس سے کہ ہلاک کیا جاؤں میرے نیچے سے۔

## دعائے سیدنا انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ

اَللّٰهُ اَكْبَرُ، اَللّٰهُ اَكْبَرُ، اَللّٰهُ اَكْبَرُ بِسْمِ اللّٰهِ عَلٰى نَفْسِيْ وَدِيْنِيْ، بِسْمِ اللّٰهِ عَلٰى اَهْلِيْ وَمَالِيْ بِسْمِ اللّٰهِ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ اَعْطَانِيْ رَبِّيْ بِسْمِ اللّٰهِ خَيْرِ الْاَسْمَاءِ، بِسْمِ اللّٰهِ رَبِّ الْاَرْضِ وَالسَّمَاءِ، بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ سُمٌّ دَاءٌ، بِسْمِ اللّٰهِ افْتَتَحْتُ وَعَلَى اللّٰهِ تَوَكَّلْتُ اَللّٰهُ اَللّٰهُ رَبِّيْ لَا اُشْرِكُ بِهٖ شَيْئًا، اَسْئَلُكَ اَللّٰهُمَّ بِخَيْرِكَ مِنْ خَيْرِكَ الَّذِيْ لَا يُعْطِيْهِ غَيْرُكَ عَزَّ جَارُكَ وَجَلَّ ثَنَاءُكَ وَلَا اِلٰهَ اَنْتَ. اِجْعَلْنِيْ فِيْ عِيَاذِكَ وَجِوَارِكَ مِنْ كُلِّ سُوْءٍ وَمِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيْمِ.

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْتَجِيْرُكَ مِنْ جَمِيْعِ كُلِّ شَيْءٍ خَلَقْتَ، وَاَحْتَرِسُ بِكَ مِنْهُنَّ، وَاُقَدِّمُ بَيْنَ يَدَيَّ.

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ. قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ﴿۱﴾ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ﴿۲﴾ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ ﴿۳﴾ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ﴿۴﴾

عَنْ اَمَامِيْ وَمِنْ خَلْفِيْ، وَعَنْ يَمِيْنِيْ وَعَنْ شِمَالِيْ وَمِنْ فَوْقِيْ وَمِنْ تَحْتِيْ

(جمع الجوامع، الرقم: ۴۳۰)

ترجمہ: اللہ کی ذات سب سے بڑی ہے، اللہ کی ذات سب سے بڑی ہے، اللہ کی ذات سب سے بڑی ہے۔ اللہ تعالیٰ کے نام کی برکت میری جان پر اور میرے دین پر، اللہ تعالیٰ کے نام کی برکت میرے گھر والوں پر اور میرے مال پر، اللہ کے نام کی برکت ہر اس چیز پر جو میرے پروردگار نے مجھ کو عطا کی، اللہ تعالیٰ کے نام سے جو سب ناموں سے بہتر ہے، اللہ تعالیٰ کے نام سے جو رب ہے زمین و آسمان کا، اللہ تعالیٰ کے نام سے جس کی برکت سے کوئی بیماری نقصان نہیں پہنچا سکتی، اللہ تعالیٰ ہی کے نام کی برکت سے میں نے شروع کیا اور اللہ تعالیٰ ہی کی ذات پر میں نے بھروسہ کیا، اللہ ہی اللہ میرا پروردگار ہے، میں کسی کو اس کا شریک نہیں ٹھہراتا، اے اللہ! میں تیرے خیر کے وسیلے سے تجھ سے مانگتا ہوں وہ بھلائی جو تیرے سوا اور کوئی نہیں دے سکتا، تیری پناہ عزت والی ہے اور تیری ثناء بڑی ہے اور معبود نہیں کوئی سوائے تیرے، مجھ کو اپنی پناہ میں لے لے ہر برائی سے اور شیطان مردود سے۔ اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں ہر اس مخلوق سے جو تو نے بنائی اور تیری حفاظت مانگتا ہوں ان سب سے اور اپنے آگے رکھتا ہوں (اپنے لیے ڈھال بناتا ہوں) اس سورت کو (جس کا ترجمہ یہ ہے)۔ آپ کہہ دیجئے کہ وہ اللہ ایک (ہی) ہے، اللہ بے نیاز ہے، اس کی اولاد نہیں اور نہ وہ کسی کی اولاد ہے اور نہ کوئی اس کے برابر کا ہے۔ اپنے سامنے سے، پیچھے سے، دائیں سے، بائیں سے، اوپر سامنے سے، پیچھے سے، دائیں سے، بائیں سے اوپر سے اور نیچے سے۔

اَمَامِيْ، خَلْفِيْ، يَمِيْنِيْ، شِمَالِيْ، فَوْقِيْ اور تَحْتِيْ ہر ایک کے بعد سورۂ اخلاص مع بسم اللہ مکمل پڑھے۔

برائے فروری ۲۰۲۱ سنہ

# روحانی علاج گاہ کی مفت روحانی خدمات

## دشمن کی ہلاکت

اگر کسی کا دشمن اس قدر ظلم وستم کرے کہ اس کو ہلاک کرنا شرعاً جائز ہوتو اس کے لیے روحانی وظیفہ حاصل کریں اور دشمن سے نجات پائیں۔

## عدالت میں دشمن کو مغلوب کرنا

اگر کسی کا کوئی عدالتی معاملہ ہواور مخالف دشمن سے خوف ہو کہ وہ اس پر غالب آ جائے گا تو خاص تعویذ حاصل کریں۔ ان شاء اللہ، دشمن مغلوب ہوگا۔

## ہسٹریا کے دوروں کا علاج

''ہسٹریا'' ایک ایسا مرض ہے جس کا شکار افراد لاشعوری طور پر ایسی حرکات کرتے ہیں، جن کا حقیقت سے کوئی تعلق نہیں ہوتا۔ یہ ایک ذہنی مرض ہے اور اس کا علاج نہ ہونے سے مریض اور مریض کے ساتھ رہنے والے سب لوگ اذیت میں مبتلا ہو جاتے ہیں۔ اس روحانی علاج کو مریض کے لواحقین کو کرنا ہوتا ہے۔ اس خاص روحانی علاج کی اجازت حاصل کر کے ہسٹریا سے نجات حاصل کریں۔

## مفلسی وتنگ دستی سے نجات

جولوگ حالات کے ستائے ہوئے ہوں اور مفلسی وتنگ دستی کی وجہ سے بہت پریشان ہوں، وہ صرف دو ہفتے یہ خاص عمل کریں اور پھر غیبی مدد کا نظارہ کریں۔ صرف وہی افراد رابطہ کریں جو تہجد کے وقت عمل پڑھ سکتے ہوں۔

## جادو سے نجات

جادو سے نجات حاصل کرنے کا چالیس یوم پر مشتمل انتہائی مجرب عمل۔ اس عمل میں ساری محنت مریض کو کرنی ہوتی ہے۔ چالیس روز پر مشتمل اس عمل سے جادو سے مکمل نجات مل جائے گی، ان شاء اللہ۔

## دشمن کو ذلیل وخوار کرنا

اگر کسی کا کوئی دشمن ایسا ہو جس نے اس کی زندگی اجیرن کر دی ہو، اس دشمن کی وجہ سے ہر وقت ذہنی دباؤ کا شکار رہتا ہو...... اس دشمن کو ذلیل ورسوا کرنے سے ہی نجات ممکن ہو تو تین دن کا یہ خاص عمل کریں۔ اس عمل کو کرنے کے لیے شرعی جواز ہونا لازمی ہے۔

## نامرد.. بیوی کے قابل ہو

اگر کوئی شخص کسی بھی وجہ سے نامردی کا شکار ہو تو اس خاص عمل کو کرنے سے اس کی قوت مردمی بحال ہوگی، ان شاء اللہ۔

## مشکل حاجات کے لیے

جو حاجات ایسی ہوں کہ جن کا پورا ہونا بہت مشکل ہو یا اس میں مشکل پیش آ رہی ہو تو خاص نماز کا طریقہ حاصل کریں۔ ان شاء اللہ، مکمل طریقے کے مطابق نماز پڑھنے والے کی مشکل سے مشکل حاجت پوری ہوگی۔

یہ نماز صرف انہی حاجات کے لیے ہے، جن کا پورا ہونا ممکن ہو اور جائز حاجات ہوں، بیشک پورا ہونے میں کیسی ہی رکاوٹ کیوں نہ ہو۔

**نوٹ** یہ تمام روحانی خدمات صرف فروری ۲۰۲۱ سنہ کے لیے ہی ہیں۔ رسالے کے آخر میں دیا گیا کوپن پُر کر کے دو مقاصد کا روحانی علاج منگوایا جا سکتا ہے۔ ایک فرد کے لیے ایک کوپن استعمال کریں۔ نامکمل کوپن ارسال کرنے والوں کو روحانی علاج بھیجنے سے معذرت۔ تعویذات کی تعداد محدود ہوتی ہے۔

شرائط کے لیے www.darulamal.org/ruhaniilajgah

ruhaniilajgah 0342-7772772 042-35410586

روحانی علاج گاہ دار العمل چشتیہ لاہور پاکستان

darulamal.org/ruhaniilajgah, ruhaniilajgah@gmail.com

0324-7772772 | ruhaniilajgah96

# تسخیرِ غیبی مخلوق کے اعمال

مرتب: اراکین روحانی درس گاہ

## حاضری مرد سیاہ فام

ماہرِ علوم مخفی صوفی پیر غلام سرور شباب صاحب مدظلہ تحریر فرماتے ہیں کہ روزانہ ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ مندرجہ ذیل اسماء کی تلاوت کریں، آٹھ راتوں تک مسلسل۔ مگر آٹھویں رات کو دو ہزار (۲۰۰۰) مرتبہ تلاوت کریں۔ آٹھویں رات کسی بھی وقت ایک سیاہ فام آدمی چیخ مارے گا اور آپ کے سامنے حاضر ہو جائے گا۔ آپ ہرگز ڈر خوف نہ کھائیں۔ بلکہ کہیں کہ ''آپ کے ہاتھ میں جو انگوٹھی ہے۔ وہ مجھے دے دیں۔'' پس وہ کچھ شرائط پر آپ کو انگوٹھی دے دے گا۔ وہ انگوٹھی خالص سونے کی منقش ہوگی۔ جب اُس مرد سیاہ فام کو حاضر کرنا چاہیں تو اُس انگوٹھی کو آگ کے قریب کریں اور اسماء کی تلاوت کریں۔ پس مرد سیاہ فام چیخ مار کر حاضر ہوگا اور خیر و شر کے کاموں میں مدد کرے گا۔ اسماء جو روزانہ آٹھ راتوں تک پڑھنے ہیں۔ وہ یہ ہیں: ''کَرْ نَمُوْ شَلْخٍ۔ جَلْنَمُوْ شَلْخٍ۔''

## عجیب وغریب عمل ہمزاد

عبدالرؤف بلوچ صاحب تحریر فرماتے ہیں کہ یہ عمل حضرت شاد گیلانی کو ان کے ایک مہربان دوست (قاضی زاہد حسین، نانوتہ، ضلع سہارنپوری) سے ملا تھا۔ شاد گیلانی صاحب نے اپنی کتاب ارتکاز توجہ میں لکھا تھا، تشریح عمل کے ضمن میں حضرت رقم طراز ہیں کہ!

ایک ایسا مکان یا مکان میں مخصوص کمرہ تجویز کریں کہ جس میں سوائے عامل کے کوئی دوسرا نہ جائے۔ تسخیر ہمزاد غیبی کی نیت کے ساتھ پرہیز روحانی مع صوم وصیام سے عمل کا آغاز شب جمعہ سے کر دیں۔ سب سے پہلے سورۂ فاتحہ، ہر چہار قل شریف اور آیت الکرسی، ہر ایک کو تین تین مرتبہ پڑھ کر زمین پر بطور حصار ایک دائرہ (Anti clock-wise) بنالیں۔ دائرہ میں صندل، لوبان اور عود کے بخورات کو روشن کریں۔ یا پھر کوئی خوشبو دار اگر بتی لگالیں۔ پہلے گیارہ مرتبہ درود سلام پڑھ کر پھر ایک مرتبہ سورۂ یٰسین شریف، ایک مرتبہ سورۂ واقعہ، ایک مرتبہ سورۂ توبہ پڑھ کر پانچ سو (500) مرتبہ یہ آیت پڑھیں:

اِنَّ اللّٰہَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ﴿۲۰﴾ (البقرۃ: ۲۰)

اس کے بعد سورۂ والناس سے سورۂ الھٰکم التکاثر ایک ایک مرتبہ پڑھیں۔ پھر آخر میں دوبارہ گیارہ مرتبہ درود وسلام پڑھیں۔ پس وظیفہ ختم ہوا۔ یہی وظیفہ پانچ (۵) ایام تک جاری رکھنا ہے۔ اس کے بعد دائرہ میں ہی سو جائیں۔ دورانِ عمل یا عالم رویا میں شاید کچھ ڈراؤنی شکلیں بھی نظر آئیں یا کچھ خوفناک آوازیں سنائی دیں تو عامل کو کسی بھی طرح خوفزدہ نہیں ہونا چاہیے۔ کیونکہ دوران اعمال وعملیات اس طرح کے عجائبات کچھ سیکنڈ یا دو چار منٹ کے لئے ہوتے ہیں۔ پانچویں دن ایک شخص آئے گا اور ایک شربت کا پیالہ پیش کرے گا۔ اس شخص کا ظاہر ہونا عمل کے استجابت کی واضح نشانی ہے۔ اب آپ عامل ہو گئے۔

کوئی بھی کام ہو چند مرتبہ اِنَّ اللّٰہَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ پڑھیں۔ کوئی نظر تو نہیں آئے گا۔ ہاں! البتہ آواز ضرور آئے گی کہ ''کیا چاہتے ہیں جناب؟'' عامل کو چاہیے کہ اپنا مقصد مختصراً بیان کرے۔ کچھ ہی دیر میں مقصد پورا ہو جائے گا۔ لیکن مقصد ومطلب شرعی ہونا ضروری ہے۔ ورنہ جان کو ہلاکت میں قطعاً نہ ڈالیں۔

**نوٹ** دونوں اعمال بغیر اجازت نہ کریں۔

# روحانی تشخیص کے مجرب اعمال

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

## نقش مٹھی میں پکڑا کر آسیب کی تشخیص کرنا

تسلی کر لیں کہ مریض پاک ہو اور اس نے کوئی تعویذ نہ پہنا ہو۔ اس نقش کو مریض کے دائیں ہاتھ کی مٹھی میں بند کرائیں۔

- اگر آسیب ہو گا تو بدن میں لرزہ وغیرہ طاری ہو گا
- اگر بدنی مرض ہو گا تو بدستور حالت رہے گی۔

نقش درج ذیل ہے۔ چال آتشی ہے۔

۷۸۶

| ۳۲۶ | ۳۳۰ | ۳۳۳ | ۳۱۹ |
|---|---|---|---|
| ۳۳۲ | ۳۲۰ | ۳۲۵ | ۳۳۱ |
| ۳۲۱ | ۳۳۵ | ۳۲۸ | ۳۲۴ |
| ۳۲۹ | ۳۲۳ | ۳۲۲ | ۳۳۴ |

## دھاگہ ناپ کر سحر و جنات کی تشخیص کرنا

مریض کے پاؤں کے ناخن سے سر کے بالوں تک ایک ڈورا (دھاگہ) ناپیں۔ پھر دھاگے پر سات (۷) مرتبہ سورۃ المزمل (پ۲۹)، اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف، پڑھ کر دم کریں اور دوبارہ اس ڈورے کو ناپیں۔

- اگر کم ہو جائے تو سحر کا اثر ہے۔
- اگر بڑھ جائے تو جنات کا اثر ہے۔
- اگر دھاگہ قد کے برابر رہے تو مرض جسمانی ہے۔

## دھاگہ ناپ کر سحر و آسیب کی تشخیص کرنا

مریض کے پاؤں کے ناخن سے سر کے بالوں تک ایک نیلا ڈورا (دھاگہ) ناپ کر سات مرتبہ مندرجہ ذیل عزیمت پڑھ کر پھونکیں۔

- سحر و آسیب ہونے کی صورت میں دھاگہ بڑھ جائے گا۔
- جسمانی بیماری ہونے کی صورت میں دھاگہ چھوٹا ہو جائے گا۔

عزیمت یہ ہے: اَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ یَا شَنْشَارَنْ اَخْبِرْنِیْ بِالْاَسْرَارِ الْجَلِیِّ وَالْخَفِیِّ بِحَقِّ رُؤْیَاءِ یُوْسُفَ عَلَیْهِ السَّلَامُ وَ بِحُرْمَتِ لَا یَعْلَمُ الْغَیْبَ اِلَّا ھُوَ۔

## دھاگہ ناپ کر سحر و جنات کی تشخیص کرنا

نیلا سوتی دھاگہ سات تار مریض کے قد کے برابر ناپ کر اس پر سات مرتبہ یہ آیت قبل از نماز مغرب پڑھیں:

وَاصْبِرْ وَمَا صَبْرُكَ اِلَّا بِاللّٰهِ وَلَا تَحْزَنْ عَلَیْهِمْ وَلَا تَكُ فِیْ ضَیْقٍ مِّمَّا یَمْكُرُوْنَ ﴿۱۲۷﴾ (النحل:۱۲۷)

یہ نیلا ڈورا رات کو مریض کے سرہانے یا تکیہ کے نیچے رکھا جائے۔ صبح پھر ناپا جائے۔

- اگر بڑھ جائے تو جنات کا اثر ہے۔
- اگر کم ہو جائے تو جادو کا اثر ہے۔
- اگر برابر رہے تو جسمانی مرض ہے۔

## بیماری کی وجہ مریض کے مستعمل کپڑے معلوم کرنا

مریض کا ایسا کپڑا لیں جس میں اس نے رات گزاری ہو۔ پہلے اس کو گز سے ناپ لیں اور پیمائش ذہن میں رکھیں۔ پھر کپڑے پر سورۂ فاتحہ تین مرتبہ، سورۂ صافات کی پہلی گیارہ آیات، سورۂ جن کی پہلی چار آیات اور معوذتین ایک ایک بار پڑھ کر دم کر کے کپڑے کو ناپ لیں۔ اگر کپڑا بڑھ جائے تو بیماری شیطان کے اثر سے ہے۔ اگر کپڑا گھٹ جائے تو بیماری جن یا سحر کے اثر سے ہے۔ اور اگر کپڑا برابر رہے تو مرضِ جسمانی ہے۔

**نوٹ**: درج بالا تمام عملیات کی "علم التشخیص کورس" میں باقاعدہ زکوۃ ادا کروائی جاتی ہے تاکہ عامل حضرات جب تشخیص کریں تو اس کی تشخیص صحیح ہو اور مخالفین (جنات) دورانِ تشخیص غالب آ کر تشخیص کو خراب نہ کر سکیں۔

# جنسی بیماریوں کا روحانی علاج

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

## مشت زنی......Masturbation

ہاتھ سے یا کسی اور چیز کی رگڑ سے غیر فطری طور پر منی خارج کرنے کو مشت زنی کرنا کہتے ہیں۔

**اسباب:** عموماً بری صحبت میں رہنا، شہوانی اور فاسد خیالات، جوانی میں شادی نہ کرنا، شہوت کی کثرت، تنہا رہنا یا رہنے کا موقع ملنا۔

**علاج:** گیارہ سو (۱۱۰۰) مرتبہ اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ پڑھ کر مریض اپنے اوپر اور پانی پر دم کرے۔ یہ پانی چوبیس گھنٹوں میں تھوڑا تھوڑا مریض پی لے۔ گیارہ (۱۱) یوم یہ عمل کرلیا جائے۔ پھر تین سو تیرہ (۳۱۳) مرتبہ یہی عمل گیارہ (۱۱) یوم کیا جائے۔ اگر کافی بہتر ہو جائے تو پھر مزید اکیس (۲۱) یوم ایک سو (۱۰۰) مرتبہ پڑھیں۔ ان شاء اللہ مکمل شفا مل جائے گی۔ اور اگر بہتری نہ ہو تو تین سو تیرہ (۳۱۳) کی تعداد کا گیارہ یوم (۱۱) والا عمل دوبارہ کیا جائے۔ ان شاء اللہ تین بار کرنا کافی گا۔

**غذا:** غذا معمولی کم مصالحے اور کم روغن کی استعمال کریں۔ بکری کا شوربہ، چپاتی، مونگ وار ہری دال، سبز ترکاریاں، انڈا، بسکٹ وغیرہ۔

**پرہیز:** فحش لٹریچر، فحش فلمیں وانٹرنیٹ وغیرہ، کثرت چائے نوشی، شراب اور ترش چیزوں کا استعمال۔

**ھدایات:** نیک لوگوں کی صحبت اختیار کریں۔ تنہائی میں وقت نہ گذاریں۔ انٹرنیٹ آج کل ایک بہت بڑی وجہ بن چکا ہے۔ اس لئے انٹرنیٹ تنہائی میں استعمال نہ کریں یا ایسے پروگرام انسٹال کریں جو غلط سائٹس نہیں کھولنے دیتے۔

**نوٹ:** جس طرح مردوں میں مشت زنی کی غلط عادت ہوتی ہے، اسی طرح خواتین میں انگشت زنی کی غلط عادت ہوتی ہے۔ درج بالا روحانی علاج انگشت زنی کے لئے بھی کارآمد ہے۔

## جریان کا علاج

**۱** ...... ہر روز نمازِ مغرب کے بعد باوضو حالت میں سورۂ فاطر اکیس (۲۱) مرتبہ پڑھ کر اسپغول کے چھلکے پر دم کریں اور چھلکا شربت یا پانی میں گھول کر مریض کو پلائیں۔ اکیس (۲۱) یوم کے مسلسل عمل سے ان شاء اللہ تعالیٰ، شفائے کامل حاصل ہوگی۔

**۲** ...... حضرت خواجہ شمس الدین عظیمی مدظلہ تحریر فرماتے ہیں کہ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

یَاشَافِیُ یَاشَافِیُ یَاشَافِیُ

یَاکَافِیُ یَاکَافِیُ یَاکَافِیُ

یَاوَدُوْدُ یَاوَدُوْدُ یَاوَدُوْدُ

یَارَحِیْمُ یَارَحِیْمُ یَارَحِیْمُ

پڑھ کر ایک پیالی پانی پر دم کریں اور صبح نہار منہ سورج نکلنے سے پہلے شمال رُخ بیٹھ کر ایک ایک گھونٹ کر کے تین گھونٹ میں پی لیں۔ قابض اور گرم اشیاء سے پرہیز کریں۔

## احتلام سے حفاظت کے لیے

**۱** ...... سورۂ معارج (مکمل پارہ ۲۹)۔ یہ سورت سوتے وقت پڑھنے سے جنابت اور پریشان خوابوں سے حفاظت ہوگی۔ ان شاء اللہ

**۲** ...... احتلام سے نجات کا آسان طریقہ یہ ہے کہ رات کو سوتے وقت اپنی شہادت کی انگلی سے اپنے پیٹ پر ''عمر'' لکھ لے۔ اگر آنکھ لگنے کے بعد کسی وجہ سے آنکھ کھل جائے تو پھر اس عمل کو دوہرانے سے ان شاء اللہ احتلام نہیں ہوگا۔

**۳** ...... احتلام سے بچنے کے لئے رات کو سونے سے پہلے ایک لوٹا پانی اپنی پیشاب کی جگہ ڈالے اور اکیس (۲۱) مرتبہ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ پڑھ لے۔ ان شاء اللہ احتلام نہیں ہوگا۔

**نوٹ** جنسی بیماریوں کے علاج میں بہت احتیاط کی ضرورت ہوتی ہے۔ روحانی علاج کے ساتھ طبی علاج بھی کریں اور غذا کا بہت خیال رکھا جائے۔

# پتھر دل محبوب کو دیوانہ کریں

صوفی غلام سرور شباب صاحب مدظلہٗ (حویلی لکھا)

سورہ فیل باموکل کا عمل حُب، یہ ایک ایسا عمل ہے جو پتھر سے پتھر دِل مطلوب ومحبوب کو اپنی محبت میں دیوانہ وار کرنے کا مجرب المجرب، تاثیر میں ڈوبا ہوا عمل ہے۔ مگر جائز جگہ استعمال کریں۔ اس عمل کے اثرات اتنے قوی الاثر ہیں کہ ایک ہفتہ میں مقصد پورا ہوجاتا ہے۔ عمل میں جو سورہ فیل باموکل تلاوت کی جاتی ہے وہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ اَجِبْ يَااِسْرَافِيْلُ بِحَقِّ اَلَمْ تَرَ كَيْفَ۔ وَيَا حَرْوَزَائِيْلُ بِحَقِّ فَعَلَ۔ وَيَا اَمْوَاكِيْلُ بِحَقِّ رَبُّكَ۔ وَيَا جِبْرَائِيْلُ بِحَقِّ بِاَصْحَابِ الْفِيْلِ۔ وَيَا طَا طَائِيْلُ بِحَقِّ اَلَمْ يَجْعَلْ۔ وَيَادَرْدَائِيْلُ بِحَقِّ كَيْدَهُمْ۔ وَيَا سَرْحَمَائِيْلُ بِحَقِّ فِيْ تَضْلِيْلٍ۔ وَيَارَفْتَمَائِيْلُ بِحَقِّ وَاَرْسَلَ عَلَيْهِمْ۔ وَيَا اِسْمَاعِيْلُ بِحَقِّ طَيْرًا اَبَابِيْلُ۔ وَيَاعِزْرَائِيْلُ بِحَقِّ تَرْمِيْهِمْ۔ وَيَاتَنْكَفِيْلُ بِحَقِّ بِحِجَارَةٍ۔ وَيَا رَوْيَائِيْلُ بِحَقِّ مِنْ سِجِّيْلٍ۔ وَيَا كَلْكَائِيْلُ بِحَقِّ فَجَعَلَهُمْ۔ وَيَالَوْخَائِيْلُ بِحَقِّ كَعَصْفٍ مَّاْكُوْلٍ۔ اَلْقُوْ اَلْمُحَبَّتَ وَالْمُوَدَّةَ فِيْ قَلْبِ فلاں بن فلاں وَعَقْدُوْنَوْمَهَا۔ اَلْعَجَلْ اَلسَّاعَةَ اَلْوَاحَا۔

## ترکیب نمبر1

نوچندی شب اتوار سے شروع کریں۔ بخور گوگل وکندر کا روشن کریں۔ خلوت کی شرط کے ساتھ عمل کی مدت صرف ایک ہفتہ ہے۔ شہد کی مکھی کے چھتے کا موم لے کر اس سے ایک ہاتھی بنا کر اسے سیاہ روشنائی سے کالا کردیں۔ اور ہاتھی کا منہ خانہ مطلوب ومحبوب کی طرف کریں۔ اعداد اسم مطلوب کے مطابق مندرجہ بالا سورۂ فیل باموکل روزانہ پڑھ کر سندور چٹکی پر دم کر کے ہاتھی پر ڈال دیں اور ہاتھی پر بھی دَم کریں۔ پھر آخر میں اکتالیس بار یہ کہیں: ’’آج رات فلاں بنت فلاں کے پاس جا اور اِسے میری محبت میں سونے نہ دے۔‘‘

روزانہ بعد از نماز عشاء اسی طریقہ سے عمل کریں۔ خلوت خانہ میں کوئی اور نہ جائے اور نہ ہی ہاتھی کی جگہ تبدیل کریں۔ ان شاء اللہ پہلی رات سے ہی ہاتھی مطلوب کو سونے نہ دے گا اور ایک ہفتہ کے اندر اندر سخت گیر حاکم کو بھی مسخر کیا جاسکتا ہے۔ حُب کے سخت ترین اعمال میں سے ہے۔ جہاں نرمی سے کام نہ نکل سکے وہاں یہ عمل کام دیتا ہے۔ اور مطلوب کے دِل میں طالب کی ایسی ہیبت طاری ہوتی ہے کہ مطلوب ہمیشہ کے لیے مغلوب ہوجاتا ہے اور کبھی نافرمانی نہیں کرتا۔

## ترکیب نمبر2

ماش سیاہ کے آٹے سے لمبے دانتوں والا ہاتھی بنائیں اور اس پر فیل بان بھی بنا کر بٹھائیں۔ دونوں پر سیاہ رنگ کردیں۔ مطلوب کا پتلا بھی ماش کے آٹے سے بنائیں۔ فیل بان کی پیشانی پر اسم طالب مع والدہ لکھیں۔ اگر خود اپنے لیے عمل کریں تو فیل بان کی پیشانی پر اپنا نام مع والدہ تحریر کریں۔ اور پتلے کی پیشانی پر نام مطلوب مع والدہ تحریر کریں۔

ہاتھی کا رُخ جنوب کو ہو اور دانت مطلوب کے سینے میں لگے ہوں اور مطلوب ہاتھی کے سامنے گرا ہوا ہو۔ روزانہ خلوت میں صرف تہمند باندھ کر داخل ہوں۔ بخور مذکورہ روشن کریں اور روزانہ نماز عشاء کے بعد مذکورہ سورۃ ایک سوانچاس مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ اور آخر میں کہیں: ’’جب تک میری فرماں برداری نہ کرو گے اسی حالت میں رہو گے۔‘‘

عمل کی مدت ایک ہفتہ یعنی آٹھ یوم ہے۔ ان شاء اللہ مطلوب ایک ہفتہ کے اندر طالب کے قدموں میں آکر گرے گا۔ اس عمل سے پہلی ہی رات میں مطلوب طالب کو ہاتھی پر سوار خود پر حملہ آور دیکھتا ہے اور خواب وخیال میں مطلوب کو طالب اسی طرح دکھائی دیتا ہے۔ باموکل عمل ہے، ناجائز استعمال رجعت سے خالی نہیں ہے۔ اجازت حاصل کئے بغیر عمل شروع نہ کریں۔

# لوح مشتری

**قیمت دھات پر: 3000 روپے**

**قیمت کاغذ پر: 1600 روپے**

## حصول مال و دولت تنعم اور مالی خوش بختی کیلئے موثر طریق کار

مال و دولت کا ستارہ مشتری ہے۔ حکمائے سلف کا قول ہے کہ جب یہ برج جدی کے ان درجوں پر ہو، اسے زہرہ و شمس سے کوئی اتصال نہ ہو۔ یا زہرہ و شمس سے باہم ناظر ہوں اور مشتری طلوع ہو اس وقت طلسم مشتری کی آیت و طلسم لوح قمری یا طلا پر اتار لی جائے اور اپنے ساتھ رکھے تو وہ کثیر المال ہو، روزی کی فراخی ہو اور دنیا میں خوش رہے۔ اقبال روز افزوں ترقی کرے اور بھی فوائد ہیں لیکن وہ تجربہ سے حاصل ہوں گے۔ ان شاء اللہ۔

زندگی میں حصول مال کے جو ذرائع اختیار کئے جاتے ہیں ان میں سے ایک اسماء و آیات کا وسیلہ ہے۔ حصول مال اس دنیاوی زندگی کا اہم مسئلہ ہوتا ہے اور انسان ساری زندگی اس کے حصول کی تمنا رکھتا ہے جو کبھی کم نہیں ہوتی۔

خوش قسمتی کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ کوئی ایسا خارجی اثر ظاہر ہو جس سے مال و دولت بغیر کسی سعی کے یا ممکنہ ذرائع سے بغیر قابل تحقیق اسباب کے حاصل ہو جائے۔ دور جدید میں جہاں ضروریات زندگی بہت بڑھ گئی ہیں وہاں زمانہ نے حصول مال کے کاروبار کے علاوہ بہت سے ذرائع بھی پیدا کئے ہیں۔ مثلاً لاٹری کے ٹکٹ خریدنا، بانڈ خریدنا، معمہ بھرنا یا اور بھی گورنمنٹ کی ایسی اسکیموں میں حصہ لینا جس سے روپیہ مل سکے۔ ہر شخص کی خواہش ہوتی ہے ان میں حصہ لے اور اکٹھا روپیہ حاصل کرے۔ بعض ایسے لوگ بھی ہیں جو کاروبار ایسا کرتے ہیں جن میں بڑے نقصان کا احتمال ہوتا ہے یا ہارنے کے امکانات بھی ہوتے ہیں تو ان کو ایسے طلسمی الفاظ کی قوتوں کی زیادہ ضرورت ہوتی ہے۔ جو مشتری سے تعلق رکھتے ہیں۔

دانش مندی کا تقاضا ہے کہ تجربات علم اور ادراکی قوتوں سے کام لے کر ان تمام اسباب کو اپنایا جائے جو خوش قسمتی لاتے ہیں اور جب تک یہ نہ جانیں گے کہ وہ کون سے اسباب ہیں جو خوش قسمتی لاتے ہیں یا خوش قسمتی سے وابستہ ہیں تب تک بد قسمتی اگر گھیرے رہے تو تعجب کی بات نہیں ہوگی۔ لہٰذا برسوں کے آزمودہ طریقہ کار کا اظہار کر رہے ہیں۔ اگر آپ اپنے لئے، اپنے بچوں کے لئے، اپنی بیوی کیلئے ضرورت سمجھیں تو تیار کروائیں۔ ممکن ہے اللہ پاک اس کی برکت میں آپ کی زندگی بنا دے۔ اگر آپ فراخ رزق، ترقی ذریعہ آمدن یا غیر متوقع روپیہ کا حصول چاہتے ہیں۔ زر و مال کی خواہش ہے اور قادر مطلق سے اس کے عطا کردہ علم کے ذریعے خوش بختی کی توقع کرتے ہیں تو اس موثر وقت سے فائدہ اٹھائیں۔ لوح مشتری بازو یا گلے میں ڈالیں، روزی بے حد فراغ ہوگی اور روپیہ مختلف بہانوں سے آئے گا، انعامات حاصل ہوں گے۔ کسی مالی اسکیم میں حصہ لیں گے تو بھی بہت منافع ملے گا۔ قسمت کھل جائے گی۔ بعض اوقات اثرات کچھ دیر بعد اثر دکھاتے ہیں، اس لئے اپنی باری کا انتظار کریں۔ جب اس نے کام کرنا شروع کیا تو اگلا پچھلا سب پورا کر دے گی۔ ان شاء اللہ

ایک مخفی اثر رکھنے والی باقوت لوح آپ کو خوش بختی دے گی۔ جلد یا بدیر اس کے اثرات خود دیکھ لیں گے۔ لازماً دوسروں سے آپ اپنے کو مختلف قوت اور خوشی کا مالک پائیں گے۔

# روحانی علاج کے لئے دم شدہ اشیاء برائے روحانی مریض و معالجین

**روحانی تیل (1) برائے دفع جادو/جنات:** جادو/جنات کے دورہ والے مریضوں کیلئے پیام شفاء ہے۔

قیمت: 230 روپے 200ml

**روحانی تیل (2) برائے سکون:** "پرسکون نیند" آپ کے دل اور ذہن سمیت ہر چیز کی صحت کیلئے بہترین ثابت ہوتی ہے۔ اگر کسی کو دماغی خشکی کے سبب یا کسی اور وجہ سے نیند نہیں آتی تو پُرسکون نیند کے لئے بے حد فوائد کا حامل روحانی تیل حاصل کریں۔ قیمت: 410 روپے 50ml

**روحانی تیل (3) برائے دفع درد ہر قسم:** چوٹ لگ جائے، موچ آجائے یا جسم میں کہیں درد ہو تو اُسے آناً فاناً ٹھیک کرتا ہے۔ ورم آ گیا ہو، اکڑاؤ ہو، جوڑوں اور پٹھوں میں درد، وغیرہ۔ قیمت: 220 روپے 50ml

**روحانی تیل (4) برائے تقویت دماغ:** دماغ میں کمزوری آجانے سے پست ہمتی، حافظہ کی کمزوری، بے خوابی، ذہانت متاثر، یکسوئی نہ ہونا، سوچنے کی اہلیت کم، بے حسی، خواہش جماع کم یا مفقود ہو جاتی ہے اس طرح کی اور بھی بہت سی علامات سے نجات کے لیے بہت مفید ہے۔ قیمت: 400 روپے 50ml

**روحانی تیل (5) برائے اعصاب:** جادو/جنات سے متاثر اعصابی اور پٹھوں کے مریضوں کیلئے انتہائی فائدہ مند ہے۔ جادو/جنات کے معالجین کے لیے ایک قیمتی تحفہ ہے۔ قیمت: 220 روپے 50ml

**روحانی نمک (برائے جادو جنات):** تمام جسمانی، روحانی بیماریوں میں تریاق کا کام دیتا ہے۔ روحانی نمک کے استعمال سے تمام امراض سے بہت جلدی چھٹکارا مل جاتا ہے۔ قیمت: 60 روپے

**روحانی نمک (2) برائے پیٹ درد:** ہر قسم کے پیٹ درد کے مریضوں کے لیے مفید نمک۔ پیٹ درد کی تمام علامات میں مفید۔ پیٹ درد کی تمام وجوہات کو ختم کرتا ہے۔ قیمت: 60 روپے

**روحانی چینی (برائے جادو جنات):** روحانی چینی بیماریوں کے اس دور میں ایک خاص الخاص روحانی شفائی تحفہ ہے۔ روحانی چینی پر امراض روحانیہ و جسمانیہ سے چھٹکارے کے لیے خاص دم کیے گئے ہیں۔

قیمت: 120 روپے

**روحانی پھکی:** پیٹ درد، گیس، بدہضمی، قبض، بھوک کی کمی، متلی، ابکائیاں، قے وغیرہ کے لئے تیار کردہ خاص پھکی۔ قیمت: 80 روپے

**روحانی آب شفاء (برائے جادو جنات):** یہ پانی کسی بھی قسم کے جادو اور جناتی اثرات سے نجات کے لیے بہت مفید ہے۔ یہ روحانی پانی جادو جنات سے متاثرہ ہر جگہ پر استعمال کیا جاسکتا ہے۔

پیکنگ: آدھا لٹر قیمت: 70 روپے

**روحانی عرق گلاب (برائے جادو):** جادو جنات کے اثرات سے رہنے والے معدہ کے درد، دل کی حرکت، جسم پر رہنے والے بوجھ، بے چینی اور گھبراہٹ کی کیفیات کو ختم کرتا ہے۔ قیمت: 300 روپے (750ml)

**عطر حاضری:** جنات و آسیب کے متاثرہ ایسے مریض، جن کے اندر یہ مخلوق حاضر ہوتی ہو، ان کو حاضر کرنے کے لئے خاص دم کیا ہوا عطر۔

قیمت: 200 روپے

**عطر تسخیر:** روحانی عطر تسخیر ایسے افراد کے لئے جو کسی بھی وجہ سے محفل کی جان بنتے ہوں اور بار بار تنزلی کا شکار ہو جاتے ہوں۔ قیمت: 330 روپے

**روحانی صابن (برائے جادو جنات):** تذبذب سے بے نیاز ہو کر ایک بار تجربہ ضرور کریں۔ یہ صابن ردِ سحر اور ردِ امراض بھی ہے۔ جسمانی اور روحانی امراض کے لئے یکساں مفید ہے۔ قیمت: 150 روپے

**روحانی اگربتی برائے دفع جادو و جنات:** جادو، جنات، شیاطین، نظر بد، حسد، گھر میں بے اتفاقی و بے چینی، لڑائی جھگڑے، مسلسل ناکامیوں کے لئے بہت مفید روحانی اگربتی۔ قیمت: 150 روپے

# کثیر الفوائد اعمال

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

## تسخیر محبوب اور دفع سحر کے لیے طٰس کی خاتم

حضرت صوفی غلام سرور شباب صاحب مدظلہ تحریر فرماتے ہیں کہ طٰس سے المبین تک اگر گلاب وزعفران سے لکھ کر سحر زدہ کو پلائیں تو شفا حاصل ہو اور اگر کسی پاگل کو چند روز پلائے تو وہ صحیح ہو جائے گا۔

۷۸۶

| ۲۴ | ۱۹ | ۲۶ |
|---|---|---|
| ۲۵ | ۲۳ | ۲۱ |
| ۲۰ | ۲۷ | ۲۲ |

طٰس کا یہ نقش بچہ کے رونے اور ضد کرنے میں نہایت کارآمد ہے۔ دفع سحر کے لئے بھی نہایت مفید ہے۔ یہ نقش شادی کے خواہاں مرد یا عورت کے گلے میں ڈالیں تو کامیابی ہو۔ سبز کپڑے میں لپیٹ کر گلے یا بازو پر باندھیں۔ جو کوئی طس کو المبین تک لکھے اور اپنے پاس رکھے۔ اپنے دشمنوں پر ہمیشہ غالب رہے اور فقر وفاقہ سے بچا رہے اور اگر مسحور ومحبوس کے بازو پر باندھے، مسحور شفا پائے اور محبوس خلاصی پائے۔ اگر کوئی شخص مجنون ہو، اس کو ہر روز گھول کر پلا دیا جائے تو اچھا ہو جائے گا۔ اگر قرضہ دار ہو لکھ کر اپنے پاس رکھے قرض ادا ہوگا۔ اگر کسی لڑکے یا لڑکی کی شادی نہ ہوتی ہو، لکھ کر اس کے گلے میں ڈالے، اس کی شادی ہو جائے گی اور شوہر زوجہ نیک ملے گا۔ اگر کسی کی دوکان پر سودا کم بکتا ہو تو دوکان کے دروازے پر لکھ کر لگا دے، خریدار غیب سے آئیں گے۔ منفعت خوب ہوگی۔ جس لڑکے کے گلے میں ڈالے خواب میں نہ ڈرے گا۔ اگر بہت روتا ہو نہ روئے گا۔

## ہر مقصد میں کامیابی

واجد رام پوری صاحب نے تحریر فرمایا کہ جناب محترم قبلہ مولانا قاری حافظ عرفان احمد صاحب قادری رضوی حامدی نے یہ عمل مدت ہوئی تحریر فرمایا تھا اور ہر شخص نے کم وبیش اس سے فائدہ بھی پایا، محروم کوئی نہ رہا۔ کام کی چیز ہے، مجرب ہے۔

اس عمل کو وہی صاحب کریں جو پانچوں وقت کی نماز پڑھ سکیں۔ کم سے کم پندرہ دن تو یہ عمل کریں، بعد نماز پہلے تین مرتبہ درود شریف جو یاد ہو۔ پھر گیارہ مرتبہ یہ دعا پھر تین مرتبہ درود شریف بعد ختم خدا کے دربار میں دعا کریں کہ الٰہی یہ عمل سرکار دو عالم ﷺ کے صدقے میں قبول فرما اور میری پریشانی اور مصیبت دور فرما۔ خدا چاہے تو جس مقصد کے واسطے یہ عمل کریں گے، اس مقصد میں کامیابی ہوگی، بے روزگار کو روزگار ملے گا، رزق میں ترقی اور برکت ہوگی اور ہر قسم کی مصیبت اور پریشانی دور ہوگی جس کے واسطے عمل کیا ہے۔ اول آخر تین مرتبہ درود شریف اور درمیان میں جو عمل گیارہ بار پڑھا جائے گا یہ ہے۔ اَنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ

## مقروض نہ ہو، تھانہ کچہری سے حفاظت، پریشانیاں ختم

جو یہ چاہتا ہو کہ میں دنیا میں کبھی کسی کا مقروض نہ ہوں۔

جو یہ چاہتا ہے کہ دنیا میں اللہ کسی کا محتاج نہ کرے۔

جو یہ چاہتا ہے کہ تھانہ کچہری کے چکر سے ہمیشہ حفاظت رہے۔

جو یہ چاہتا ہو کہ گھر سے مشکلات بے برکتی نکل جائیں۔ پریشانیاں ختم ہو تو اسے چاہیے کہ فجر کے وقت سورۂ یٰسین ایک مرتبہ اور سورۂ مزمل تین (۳) مرتبہ روزانہ پڑھا کرے، اللہ غیب سے برکتیں عطا فرمائے گا۔

ماہرِ علوم مخفی غلام سرور شباب صاحب مدظلہ

# دُعائے تحفظ

تسخیرِ ارواح کے عامل کے لیے ضروری ہے کہ وہ حصار کے اعمال سے واقف ہو کیونکہ جب کوئی شخص ارواح، جنات، پریاں اور ان کی دیگر اقسام کو تسخیر کرنے کی غرض سے چِلّہ کشی کرتا ہے تو جنات اس کے دشمن بن جاتے ہیں اور اس تاک میں لگے رہتے ہیں کہ موقع ملے اور عامل کو موت کے گھاٹ اُتار دیں یا اُسے پاگل اور مجنوں بنا دیں۔

عامل کو اپنی حفاظت کے سلسلہ میں کبھی غافل نہیں ہونا چاہیے۔ ایسے حصار، دعاؤں اور حجاب کی وجہ سے نہ صرف عامل محفوظ رہتا ہے بلکہ اسے عمل کی رجعت وغیرہ بھی نہیں ہوتی اور عمل بھی کامیاب ہوتا ہے۔

ذیل میں اس سلسلہ کی ایک مجرب دُعا تحریر کی جا رہی ہے۔ عامل کو تسخیرِ ارواح کے تمام اعمال کے دوران (اصل عمل کے علاوہ) صبح شام اس دُعا کو مع اوّل و آخر درود شریف کے تین بار کم از کم ضرور پڑھنا چاہیے تاکہ جنات، شیاطین اور دیگر ارواحِ خبیثہ اُسے نقصان نہ پہنچا سکیں اور نہ عمل چھڑانے کی کوشش کریں۔ اس دُعا کو اگر عامل یاد کرلے تو پڑھنے میں آسانی رہے گی، دُعا یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

بِسْمِ اللّٰهِ الْقَوِيِّ الْمَتِيْنِ ذِي الْحَوْلِ وَالْقُوَّةِ الْمُتَكَبِّرِ الْقَهَّارِ الشَّدِيْدِ ذُو الْبَطْشِ الْمَانِعِ الْبَاقِيْ مُعِزِّ عَبْدِهٖ بِاَسْمَآئِهٖ وَ صِفَاتِهٖ وَ مُذِلِّ مَنْ عَادَاهُ بِجَبَرُوْتِهٖ وَ كِبْرِيَآئِهٖ فَهُوَ الَّذِيْ لَا يُدْرَكُ بِوَهْمٍ وَلَا يُخَيَّلُ فِيْ عَقْلٍ وَلَا يُتَمَثَّلُ فِيْ نَفْسٍ وَلَا يُتَصَوَّرُ فِيْ ذِهْنٍ لَهُ الْعِزَّةُ الشَّامِخَةُ وَالْكَنَفُ الْحَافِظُ وَالْحِصْنُ الْمَانِعُ وَالسِّتْرُ الْحَصِيْنُ وَالْحِرْزُ الْمَنِيْعُ نَسْئَلُهٗ بِمَا وَرَآءَ سُرَادِقَاتِ عَرْشِهِ الْمَجِيْدِ اَنْ يَّكْفِيَنِيْ بِعِزَّتِهٖ وَيُدْخِلَنِيْ فِيْ كَنَفِهٖ وَيُحَصِّنَنِيْ بِحِصْنِهٖ وَيُذِيْلَ سِتْرَهُ الْحَصِيْنَ مَحْزُوْرٌ بِحِرْزِهِ الْمَنِيْعِ مِنْ شَرِّ خَلْقِهٖ وَ مِنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ وَالْهَوَامِّ بِاَلْفِ بِاَلْفِ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ شُخَ الْهَارِبَا وَلَابُلْخَ اُهْيَا تَقْدِمُوْنَ يَا تَوْبَيْخَ اَمْيَرَنْجِ بَنَوْلَ اُرُوْشَ اُهْيَا اُهْيَا قُدُّوْسُكْحَتْكُمْ سِيْخَ وَسِوْ سِرِيْخِ الْيَقِيْنَ تَوَكَّلْتُ عَلَى اللّٰهِ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ○ اَصْبَحْتُ فِيْ جَوَارِ اللّٰهِ وَاَمْسَيْتُ فِيْ جَوَارِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يُضَامُ وَفِيْ زَمَامِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يُدَامُ وَ لَا يُحْصٰى وَجَوَارُ اللّٰهِ مَحْفُوْظٌ اَللّٰهُمَّ احْفَظْنَا مِنْ كُلِّ سُوْءٍ يُّؤْذِيْنَا وَ اَحْرُسْنَا بِعَيْنِكَ الَّتِيْ لَا تَنَامُ وَاحْجُبْنِيْ مِنْ شَرِّ شَيٰطِيْنِ الْاِنْسِ وَالْجَانِّ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ○ وَاِذَا قَرَاْتَ الْقُرْاٰنَ جَعَلْنَا بَيْنَكَ وَ بَيْنَ الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ حِجَابًا مَّسْتُوْرًا ○ وَجَعَلْنَا عَلٰى قُلُوْبِهِمْ اَكِنَّةً اَنْ يَّفْقَهُوْهُ وَ فِيْ اٰذَانِهِمْ وَقْرًا ○ وَاِذَا ذَكَرْتَ رَبَّكَ فِي الْقُرْاٰنِ وَحْدَهٗ وَلَّوْا عَلٰى اَدْبَارِهِمْ نُفُوْرًا ○ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ○ بِسْمِ اللّٰهِ عَلٰى يَمِيْنِيْ بِسْمِ اللّٰهِ عَلٰى يَسَارِيْ بِسْمِ اللّٰهِ خَلْفِيْ بِسْمِ اللّٰهِ اَمَامِيْ بِسْمِ اللّٰهِ فَوْقِيْ بِسْمِ اللّٰهِ اَللّٰهُمَّ احْجُبْنِيْ عَنْ جَمِيْعِ اَصْنَافِ الْجِنِّ وَ الْاِنْسِ وَ اَنْوَاعِهَا وَ اَجْنَاسِهَا وَمِنْ جَمِيْعِ الْمَرَدَةِ الشَّيٰطِيْنِ اَجْمَعِيْنَ بِحَقِّ كَلِمَاتِكَ التَّآمَّاتِ وَبِحَقِّ اِسْمِكَ الْعَظِيْمِ الْاَعْظَمِ الْمُعَظَّمِ الْمُبَجَّلِ الْمُكَرَّمِ حِجَابًا مَّانِعًا سَقْفُهٗ مَدَدُنُوْرِ اِسْمِكَ الْحَيِّ الْقَيُّوْمِ حِيْطَانُهٗ سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ دَآئِرَتُهٗ لَهٗ مُعَقِّبٰتٌ مِّنْ بَيْنِ يَدَيْهِ وَمِنْ خَلْفِهٖ يَحْفَظُوْنَهٗ مِنْ اَمْرِ اللّٰهِ تَعَالٰى وَاللّٰهُ مِنْ وَّرَآئِهِمْ مُّحِيْطٌ ○ بَلْ هُوَ قُرْاٰنٌ مَّجِيْدٌ فِيْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ ○ اِحْتَجَبْتُ بِنُوْرِ اللّٰهِ الْقَدِيْمِ الْكَامِلِ وَ تَحَصَّنْتُ بِنُوْرِهِ الْمَنِيْعِ الثَّاقِبِ وَ تَحَصَّنْتُ بِالْحَيِّ الْقَيُّوْمِ الَّذِيْ لَا يَمُوْتُ اَبَدًا وَتَحَصَّنْتُ بِاللّٰهِ وَتَحَصَّنْتُ بِجَوَارِ اللّٰهِ وَ اَصْبَحْتُ اَكْنُفُ وَفِيْ حِرْزِهِ الْحَصِيْنِ دَخَلْتُ وَ بِاَسْمَآئِهِ الْحُسْنٰى تَسَرْبَلْتُ وَلِسِتْرِ اَنْوَارِ اِسْمِهِ الْجَلِيْلِ تَرَدَّيْتُ وَبِقُوَّةِ اِمْدَادِ سِرِّ اِسْمِهِ الْقَوِيِّ الْقَاهِرِ عَلَوْتُ وَغَلَبْتُ اَعْدَآئِيْ مِنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ وَسَآئِرِ الْمَخْلُوْقِ (بقیہ ص 28)

# وہ کون تھی؟

شازیہ عدنان

راستے پر آہستہ سے چلتے ہوئے جیسے ہی مزار کا گنبد نظر آنے لگا۔ میرے قدموں میں تیزی آگئی۔ مزار جس کا میں ذکر کررہا ہوں بہت بڑے رقبے پر پھیلا ہوا تھا۔ جس کی مرکزی عمارت میں کسی بزرگ کی قبر شریف تھی...... تھی تو مختصر مگر اس کا احاطہ بہت بڑا تھا جو سُرخ اینٹوں سے بنا ہوا تھا۔ کچھ حصہ بالکل کچا بھی تھا جس پر کچھ خستہ حال قبریں موجود تھیں، جو نہ جانے کن کی تھیں۔ کچھ حصے پر جا بجا پُرانے برگد، پیپل اور نہ جانے کون کون سے قدیم درخت تھے۔

مزار شریف ہمارے علاقے کے لوگوں کے مطابق کسی بہت بڑے بزرگ کا تھا۔ اس مزار پر صبح سے رات تک لوگوں کا ہجوم رہتا تھا۔ بے اولاد جوڑے اولاد کی منتیں مانگتے، منت جو کہ عموماً پوری ہی ہوجاتی تھی تو چڑھاوے چڑھانے والوں کا تانتا بندھ جاتا۔ کوئی اپنی بیٹی کی شادی کی منت مانگتا تو شادی ہونے پر باقاعدہ عروسی لباس تک میں دُلہن منت پوری کرنے آتی تھیں۔

مگر مزار اپنی جس خصوصیت کے لئے بے حد مشہور تھا، وہ آسیب زدہ لوگوں کا علاج تھا۔ دور دور سے لوگ اپنے آسیب زدہ بیٹے اور بیٹیوں کے علاج کے لئے مزار شریف آتے اور یہیں پڑ جاتے اور اپنے مکمل صحت مند مریضوں کو لے کر واپس جاتے۔

مزار کے احاطے میں، میں نے بارہا اپنی آنکھوں سے نوجوان (آسیب زدہ) لڑکے اور لڑکیوں کو اس طرح مسلسل قلابازیاں کھاتے دیکھا تھا جو کوئی عام انسان کر ہی نہیں سکتا تھا۔

میری والدہ کے بقول صاحب مزار آسیب زدہ کے اوپر چڑھی بدروح کو اس طرح سزائیں دیتے تھے کہ وہ بیمار کو چھوڑ کر چلا جائے۔ کبھی شدید تپتی سی دھوپ میں ننگے پاؤں اُلٹا یعنی پاؤں اوپر کر کے ہاتھوں کے بل لڑکے اور لڑکیاں اس طرح تیزی سے چلتے تھے کہ کیا کوئی کرتب دکھانے والا چلتا ہوگا۔ ان کے ساتھ آنے والے شدید پریشان چہرے لئے ایک طرف بیٹھے یہ تماشے دیکھتے۔

ہم یعنی میں اور میرے کچھ دوست اس وقت بالکل نوجوان تھے۔ ہمارے لئے ان مناظر میں بے حد کشش ہوتی تھی۔ اکثر اوقات کوئی نوجوان آسیب زدہ لڑکا یا لڑکی مسلسل یہ تکرار کرتا سنائی دیتا ”نہیں جاؤں گا“، ”نہیں جاؤں گا۔“

میرے والد صاحب ان باتوں کے بے حد خلاف تھے۔ وہ مزاروں پر جانے منتیں مانگنے، چڑھاوے چڑھانے کے سخت مخالف تھے۔ وہ آسیب کو بھی نہیں مانتے تھے۔ کہتے تھے کہ یہ سب ذہنی بیماریوں کی اقسام ہیں۔ وہ یہ بھی پسند نہیں کرتے تھے کہ میں یا میری امی کبھی مزار پر جائیں۔ مگر مزار میرے کالج کے عین راستے میں پڑتا تھا۔ کالج آتے جاتے اس کے احاطے پر نظر پڑنا لازمی بات تھی۔ اور احاطے میں آسیب زدہ نوجوانوں کی ایسی حرکات جو کوئی بڑا کرتب باز بھی مشکل کر پائے، ان میں میری دل چسپی ظاہری بات تھی۔

ایسے ہی ایک دن جب میں کالج سے واپس آرہا تھا تو اس پر میری نظر پڑی۔ وہ مزار کے باہر احاطے سے ہٹ کر جہاں اینٹوں کا فرش ختم ہوکر کچی زمین شروع ہوتی تھی...... بیٹھی ہوئی تھی۔ گو کہ اس کے سر پر دوپٹہ اوڑھ کر اپنے اردگرد اچھی طرح لپیٹا ہوا تھا مگر پھر بھی خود اندازہ لگایا جاسکتا تھا کہ وہ بالکل جوان لڑکی ہے۔ اس نے اپنی ہتھیلیاں آپس میں جوڑی ہوئی تھیں۔ چہرے کا زیادہ حصہ دوپٹے میں چھپا ہوا تھا مگر جتنا حصہ نظر آرہا تھا، وہ بے حد گورا اور خوبصورت تھا۔

گھر آکر مزار شریف اور اس پر بیٹھی وہ لڑکی بالکل ذہن سے نکل گئی۔ مگر دوسرے دن صبح جب میں کالج جارہا تھا تو اچانک میری نظر اس پر دوبارہ پڑی۔ وہ اسی طرح مزار کے احاطے میں زمین پر بیٹھی تھی۔ اس مرتبہ اس کا چہرہ پورا کھلا تھا۔

اوہ میرے خُدایا! اس قدر خوبصورت چہرہ میں نے کبھی نہیں دیکھا تھا۔ میرے قدم جیسے زمین نے پکڑ لئے۔ میں کافی دیر وہیں کھڑا رہا مگر اس نے آنکھ اُٹھا کر میری طرف نہیں دیکھا۔

کالج سے واپسی پر مزار کے قریب آتے ہوئے میری دھڑکن تیز ہونے لگی ”کاش وہ نظر آجائے۔“ میں نے دل سے دُعا کی مگر اس وقت میری دعا قبول نہیں ہوئی۔ احاطہ تقریباً خالی تھا۔

اِکا دُکا موالی ٹائپ لوگ اینٹوں کے فرش پر دراز تھے مگر وہ لڑکی کہیں نہیں تھی۔ مجھے مایوسی ہوئی۔ کچھ دیر میری نظریں اس کو تلاش کرتی رہیں۔ پھر میں گھر چلا آیا۔ دوسرے دن کالج کی چھٹی تھی۔ تیسرے دن جب میں کالج جارہا تھا تو مزار کے قریب پہنچ کر میں نے اندر جھانکا۔ احاطہ بالکل خالی تھا۔ میرا دل بیٹھ گیا۔

تو کیا وہ لڑکی اپنے کسی مریض کے ساتھ آئی تھی اور اب واپس چلی گئی؟ میں نے سوچا۔

مجھ پر اُداسی چھا گئی۔ اس دن میرا دل پڑھائی میں بھی نہیں لگا۔ واپس آتے ہوئے میں نے مبہم سی اُمید پر مزار کے احاطے میں جھانکا۔ اور میرا دل تیز تیز دھڑکنے لگا۔ وہ سامنے کھڑی ہوئی تھی۔ دوپٹہ اس کے سر سے ڈھلکا ہوا تھا۔ اس کے بال چُٹیا سے نکل نکل کر اس کے حَسین چہرے پر بکھر رہے تھے۔ وہ اتنی خوبصورت تھی کہ میں یہ تک بھول گیا کہ میں کہاں کھڑا ہوں۔ اس وقت اس نے اپنی آنکھیں اُٹھا کر مجھے دیکھا۔

اُف اس کی آنکھیں!!! گہری سیاہ مگر اس قدر اُداس۔ ''شاید یہ جس کے ساتھ آئی ہے وہ بہت بیمار ہے۔'' میں نے سوچا۔

جیسے کہ میں نے شروع میں کہا لوگ دور دور سے اپنے مریضوں کو لے کر اس مزار پر آتے تھے اور جن کے لئے روز آنا جانا ممکن نہیں ہوتا، وہ یہیں رہ جاتے۔ مزار کے عقب میدان میں بے شُمار چار پائیاں موجود تھیں۔ جن پر عموماً اس طرح کے لوگ راتوں کو جیسا تیسا گُزارہ کرتے تھے۔ اور دن بھر مزار پر گزارتے۔ مزار پر روز آ والے لنگر کی وجہ سے کھانے کا بھی مسئلہ نہیں تھا۔

وہ لڑکی شاید کسی دور کے شہر سے یہاں آئی تھی۔ اس لئے تین، چار روز سے یہیں مقیم تھی۔ چند لمحے ایک دوسرے کو دیکھنے کے بعد ہم دونوں نے آنکھیں ہٹا لیں۔ میں تیز تیز قدموں سے گھر کی طرف بڑھنے لگا۔ قدموں سے زیادہ تیزی سے میرا دل دھڑک رہا تھا۔ یہ لڑکی...... مجھے لگنے لگا، مجھے اس سے محبت ہوگئی ہے۔ اس رات مجھے نیند نہیں آئی۔

دوسرے دن مین کالج جانے کے لئے وقت سے پہلے تیار ہونے لگا۔ مگر قسمت سے ایسی بارش کی جھڑی لگی کہ کالج بند ہوگیا۔ میں تو شدید بارش میں بھی گھر سے نکل رہا تھا مگر میرے کم بخت دوست نے فون کرکے کالج بند ہونے کی اطلاع کردی اور فون اٹینڈ بھی والد صاحب نے کیا۔ تو اس وقت تو گھر سے نکلنے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوا۔ بارش تھی کہ بند ہونے کا نام نہیں لے رہی تھی۔ اور میرا بُرا حال تھا۔''

کہیں ایسا نہ ہو وہ لڑکی اپنے گھر واپس چلی جائے۔ میں کبھی اس نہ دیکھ سکوں۔ اس سے بات بھی نہ کرسکوں۔'' میرا دل ڈوبنے لگتا۔

نہیں نہیں!!! کچھ بھی ہو مجھے اس سے بات کرنی ہے۔ اس کا پتہ، ہوسکے تو فون نمبر لینا ہے۔ میں نے پکّا ارادہ کیا۔

شام تک میرا صبر جواب دے گیا اور میں دبے پاؤں گھر سے نکل آیا۔ صبح سے تیز بارش اب بوندا باندی میں تبدیل ہوگئی تھی۔ مگر تیز سردی اور ٹھنڈی ہواؤں کی وجہ سے سڑکیں سُنسان پڑی تھیں۔

میں نے تیز قدموں سے راستہ عبور کیا۔ مزار تقریباً اندھیرے میں ڈوبا ہوا تھا۔ لائیٹ گئی ہونے کی وجہ سے گنتی کے چند چراغ جل رہے تھے ورنہ تو اس قدر چراغاں ہوتا تھا کہ رات بھی دن محسوس ہوتی تھی۔

میں نے اندر نظر ڈالی۔ کچی زمین بارش کے پانی کی وجہ سے کیچڑ بنی ہوئی تھی۔ سُرخ اینٹوں کا فرش دور تک خالی پڑا تھا۔ میرا دل بیٹھنے لگا۔ ایک امید کے طور پر میں مزار کے عقب کی طرف گیا، جہاں بڑے سے میدان میں دور سے آنے والے لوگوں کے لئے چار پائیاں پڑی ہوتی تھیں۔ میدان بالکل خالی تھا۔ چار پائیاں دیوار سے لگا کر کھڑی کردی گئی تھی۔ حتیٰ کہ آج تو کوئی مجاور بھی نظر نہیں آرہا تھا۔ میرا دل رونے کو چاہنے لگا۔ ''تو گویا وہ چلی گئی۔ وہ واپس چلی گئی۔ نہ میں اس سے مل سکا، نہ بات کرسکا۔''

رنج سے میرا بُرا حال تھا۔ مرے ہوئے قدموں سے میں مزار سے نکلنے لگا۔ میری نظر مزار شریف کی عمارت پر پڑی۔ مرکزی عمارت، جس میں قبر شریف موجود تھی۔ میرے دل میں خواہش جاگی ''چلو آج فاتحہ ہی پڑھ لوں۔'' سیڑھیاں چڑھ کر چھوٹا سا برآمدہ کھول کر میں مزار کے اندر داخل ہوا۔ وہ بھی بالکل خالی پڑا تھا۔ میں نے فاتحہ کے لئے ہاتھ اُٹھادیے۔ اور......اور......

میرے منہ سے اتنی خوفناک چیخ نکلی کہ لگا خود میرا دل پھٹ جائے گا۔ فاتحہ پڑھ کر چہرے پر ہاتھ پھیر کر جب میری نظر اچانک اوپر پڑی، مزار کے بیچوں بیچ قبر کے عین اوپر چھت کے ساتھ، جی ہاں چھت کے ساتھ وہ لڑکی الٹی لٹکی ہوئی تھی۔ اس کے کھلے بال جیسے زمین تک آرہے تھے۔ اس کی آنکھیں، جی ہاں وہیں آنکھیں جو مجھ سے اس دن ٹکرائی تھیں تو میں اس کی محبت میں گرفتار ہوگیا تھا، آج جیسے خون بہا رہی تھی۔ آج اس کا حَسین چہرہ باقاعدہ کسی بدروح کا چہرہ تھا۔ اس کے ہاتھ آپس میں جُڑے تھے جیسے معافی مانگ رہی ہو۔ میں پاگلوں کی طرح چیختا، باہر بھاگا۔ نہ جانے کیسے گھر پہنچا اور بے ہوش ہوگیا۔

گھر والے بتاتے ہیں کہ مجھے تیز بُخار چڑھ گیا تھا۔ اور میں بہکی بہکی باتیں کرتا تھا۔ نہ جانے کتنے دنوں میں جا کر میں ٹھیک ہوسکا۔

اور میں نے دوبارہ کالج جانا شروع کیا۔ ہاں! مگر ایک بات ہے۔ راستے سے گزرتے ہوئے میں نے دوبارہ کبھی مزار کی طرف نگاہ نہیں اُٹھائی۔

# بری عادات، نشے، زنا وغیرہ سے نجات کے روحانی اعمال

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

## ہر قسم کے نشے سے چھٹکارا

ہر قسم کا نشہ مثلاً ہیروئن، افیم، چرس، سگریٹ، نسوار وغیرہ سے تنگ مریضوں کو ''یَاحَمِیْدُ'' کا نقش پینے اور باندھنے کے لیے دیں اور ایک تسبیح صبح شام پڑھنے کو بتلائیں۔

## عادت بد سے نجات

اگر کسی شخص میں عادات بد مثلاً لالچ، طمع، حسد اور بغض وغیرہ ہوں تو وہ اس اسم پاک ''یَامُغْنِیُ'' کو ایک ہزار ساٹھ (۱۰۶۰) مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لیا کرے، اس کی سب بری عادات جاتی رہیں گی اور اخلاق حسنہ ایسے شخص میں پیدا ہو جائیں گے۔

## شراب نوشی کی عادت سے نجات

بعض اکابرین نے فرمایا ہے کہ اگر کسی کو شراب پینے کی عادت ہو تو سورہ مائدہ کے نقش کو گلاب و زعفران سے چینی کی طشتری پر لکھ کر لگاتار گیارہ دن تک پلایا جائے۔ ان شاء اللہ شراب نوشی کی عادت چھوٹ جائے گی۔

## ناجائز تعلق سے باز رکھنے کے لیے

قُلْ لَّا یَسْتَوِی الْخَبِیْثُ وَالطَّیِّبُ وَلَوْ اَعْجَبَکَ کَثْرَةُ الْخَبِیْثِ ۚ فَاتَّقُوا اللّٰهَ یٰۤاُولِی الْاَلْبَابِ لَعَلَّکُمْ تُفْلِحُوْنَ ﴿۱۰۰﴾

(المآئدۃ:۱۰۰)

مولانا عبدالرحیم صاحب فلاحیؒ دامت برکاتہم تحریر فرماتے ہیں کہ ناجائز تعلق میں مبتلا شخص (مرد/عورت) کو یہ آیت گیارہ (۱۱) روز تک ایک سو اکتالیس (۱۴۱) بار پڑھ کر کھانے کی کسی چیز پر دم کر کے کھلائیں، ان شاء اللہ بہت مفید ہوگا۔

## بری عادت سے نجات

حضرت خواجہ شمس الدّین عظیمی مدظلہ تحریر فرماتے ہیں کہ بُری عادتیں (مثلاً چوری کرنا، جوا کھیلنا، نشہ کرنا، لوگوں کو خوامخواہ پریشان کرتا، بری صحبت میں بیٹھنا وغیرہ وغیرہ) چھڑانے کے لئے جب مریض سو جائے تو کوئی صاحب تین فٹ کے فاصلے سے ذرا اونچی آواز میں ایک مرتبہ سورۂ اخلاص اکیس (۲۱) روز تک پڑھیں۔

## زانی مرد و عورت نیک صالح ہو جائے

حافظ شفیق الاسلام تحریر فرماتے ہیں کہ سورۂ نسآء کی تلاوت سے گناہوں سے چھٹکارا حاصل ہوتا ہے۔ اگر کوئی عورت یا مرد زنا میں مبتلا ہوں، اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود ابراھیمی اور درمیان میں سات مرتبہ سورۂ نسآء پڑھ کر اس کا پانی زانی کو پلائے۔ اس کی برکت سے ان شاء اللہ تعالیٰ، نیک صالح ہو جائیں گے۔

## بھٹکے ہوئے کو راہ راست پر لانے کا روحانی نسخہ

وَهَدَیْنٰهُمَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ﴿۱۱۸﴾ (الصّٰفّٰت:۱۱۸)

اگر آپ سیدھی راہ سے بھٹک جائیں، اچھائی برائی کی تمیز نہ رہے تو آپ تین سو تیرہ (۳۱۳) مرتبہ مذکورہ آیت پانی پر دم کر کے اس وقت تک پیتے رہیں، جب تک آپ کی حالت سدھر نہ جائے۔

## خاوند کی حرام کمائی سے نجات کا مجرب وظیفہ

اگر کسی کا خاوند گھر میں حرام کمائی لاتا ہو تو اس حرکت سے روکنے کے لیے گیارہ (۱۱) دن تک اکتالیس (۴۱) مرتبہ درج ذیل آیت کسی کھانے کی چیز پر پڑھ کر دم کر کے کھلائیں، ان شاء اللہ کامیابی ہوگی۔

قُلْ لَّا یَسْتَوِی الْخَبِیْثُ وَالطَّیِّبُ وَلَوْ اَعْجَبَکَ کَثْرَةُ الْخَبِیْثِ ۚ فَاتَّقُوا اللّٰهَ یٰۤاُولِی الْاَلْبَابِ لَعَلَّکُمْ تُفْلِحُوْنَ ﴿۱۰۰﴾

(المآئدۃ:۱۰۰)

# آیت الکرسی کے عامل بنیں اور بنائیں

**تعارف:** آیت الکرسی کا عملیات اور روحانی علاج میں ایک خاص مقام ہے۔ خاص کر جنات، شیاطین کے معاملے میں آیت لکرسی بہت اہمیت کی حامل ہے۔ عامل جتنا زیادہ متقی ہوگا، اتنے زیادہ اور بڑے جنات عامل کی طرف متوجہ ہوں گے، اس کی راہنمائی کریں گے اور غیبی مدد بھی کریں گے۔

آیت الکرسی ایک کثیر الفوائد آیت ہے اور سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ بفضل تعالیٰ یہ بہت تیز اثر کرتی ہے۔ آیت الکرسی سے ہر طرح کا جائز کام لیا جاسکتا ہے۔ اس کا دائرہ بہت وسیع ہے اور اس کا سب سے بڑا فائدہ یہ ہوتا ہے کہ عامل کے ہر کام میں ایک غیبی مدد شامل ہوجاتی ہے۔ وہ کام اس کا ذاتی ہو یا روحانی علاج معالجہ ہو یا پھر کوئی بھی دنیاوی کام ہو۔

**کیسے سیکھا جائے؟:** اس عمل کا عامل بننے کے لیے چلہ کرنا شرط ہے۔ اجازت سے یہ عمل مکمل طور پر جاری نہیں ہوتا۔

**عمل کے فائدے:** اس سورت کا عامل بننے کے بعد آپ جو فوائد حاصل کرسکیں گے، ان میں سے چند درج ذیل ہیں:

| | | |
|---|---|---|
| *......شیطان، آسیب سے حفاظت | *......سفر میں حفاظت | *......چوری سے حفاظت |
| *......جنات وشیاطین کے شر سے حفاظت | *......دشمن کو مغلوب کرنا | *......ہلاکت دشمن |
| *......جنات سے نمٹنے کے لئے مضبوط ہتھیار | *......حاکم کو مہربان کرنا | *......تسخیر خلائق |
| *......مختلف بیماریوں کا علاج | *......حل المشکلات | *......ہر جائز مقصد کا حصول |

**کون عامل بن سکتا ہے:** اس عمل کا عامل ہر کوئی بن سکتا ہے۔ عمر کی کوئی قید نہیں۔ مرد وخواتین......دونوں عامل بن سکتے ہیں۔

**عمل کی فیس:** فیس کی تفصیل درج ذیل ہے:

*......پہلے درجے کی کوئی فیس نہیں۔ یہ عمل ہر کوئی کرسکتا ہے۔ اس کا فائدہ اپنی ذات اور صرف اپنے گھر والوں کو پہنچایا جاسکتا ہے۔ خزینۂ روحانیات کے آخر میں دیا گیا کوپن پُر کرکے روحانی درسگاہ ارسال کریں۔

**ہدیہ 4100 روپے**

*......دوسرے اور تیسرے درجے کی زکوٰۃ کا ھدیہ ایک ہی ہے۔

*......پہلے تین درجوں کے بعد، اگلے تین درجوں کی زکوٰۃ کا ھدیہ الگ الگ ہے۔ یہ درجے صرف اور صرف عاملین کے لیے ہیں۔ یہ سب بڑی منزلیں ہیں۔

**خاص اجازت:** جو لوگ چلّہ کشی نہیں کرسکتے، ان کو خاص اجازت بھی دی جاتی ہے، جس میں ضرورت پڑنے پر مختصر مدت میں ریاضت کروا کر عمل جاری کروادیا جاتا ہے۔ خاص اجازت کا ہدیہ عام اجازت سے دوگنا ہوتا ہے۔

**آگے سکھانے کی خاص اجازت:** جو عامل یہ چاہتے ہیں کہ اس عمل کو آگے سکھائیں، وہ پہلے خود اس عمل کے عامل بنیں۔ پھر ”آگے سکھانے کی خاص اجازت“ حاصل کرکے سکھائیں۔ بغیر اجازت، کسی کو عمل سکھانے کی صورت میں ان کا اپنا عمل بھی ضائع ہوگا اور نقصان کے ذمہ دار بھی خود ہوں گے۔

نئی کتاب | فوٹوکاپی (اعلیٰ پیپر) | صفحات: 116 | قیمت: 1500 روپے

# اصلی طلسماتی دنیا

دیوی دیوتاؤں، بیراور بھوت پلید کی تسخیرات پر مبنی بہترین جامع کتاب عملیات کے شائقین و پاک و ہند کے لیے تحفہ۔

## ایسی نایاب ولاثانی کتاب اور اسراری صدری نایاب اعمال

مصنف و مولف: ڈاکٹر محمد نعیم الحسن قادری

● حاضرات وتسخیرات کے فوائد ● تسخیر شانو پری ● تسخیر دیوا کرمکھی کنزی ● تسخیر لونا چماری ● تسخیر منگلا چماری ● سندھونی دیوی کا عمل ● عمل تسخیر کالا بھیرو ● عمل حاضری برائے موہنی ● تسخیر گلابی پری ● عمل تسخیر کالا کلوا ● تسخیر موکل ● عمل دوستی شموک ● لوبنا پری کا سفلی عمل ● عمل تسخیر مہاموہنی ● تسخیر جمیلہ پری ● عمل حاضری مشفقہ ابلیس ● تسخیر سندونی پری ● حاضری برائے وِسکمبھا دیوی ● تسخیر رتی پریا دیوی ● عمل برائے پدمنی ● تسخیر برائے کامنی دیوی ● عمل برائے دیوی پدماوتی ● سفلی پری سدھی کو تسخیر کرنے کا عمل ● حسینہ چمارن کو ایک ہی رات میں تسخیر کرنے کا عمل ● روحانی قوت حاصل کرنے کا عمل ● شمطوجن کی حاضری کا عمل ● عمل تسخیر سندونی ● عمل برائے حب (تسخیر محبوب) ● ڈھایا والا عمل ● عمل برائے محبت (وشی کرن) ● تسخیر محبوب ● محبت کا خاص منتر عمل ● وشی کرن عمل برائے الحب ● عمل برائے حب (نظر کا منتر) ● آیات قرآن سے شرطیہ روحانی علاج، آزمودہ مجرب روحانی عملیات ● عمل نمبر 1 قرض واپس لینا ● عمل نمبر 2 اکہتر امراض کا زبردست علاج ● عمل نمبر 3 جنات آسیب کا علاج ● عمل نمبر 4 تشخیص مرض ● عمل نمبر 5 عمل برائے تسخیر روزینہ ● عمل نمبر 6 نقش الاحب ● تسخیر وحاضری روحانیات وموکلات ● تسخیر جمیلہ پری ● تسخیر نرگس پری ● تسخیر میمون آبی نوح ● عمل تسخیر ملکہ بلقیس ● تسخیر موہنی رانی بمعہ حصار ● تین دن میں شمائلہ پری کا عمل ● شمعون جن کی حاضری کا عمل ● نوری عمل برائے استخارہ ● پرائز بانڈ میں کامیابی ● تسخیر وحاضری ہنومان ● حاضرات ہنومان کا دوسرا عمل ● عمل تسخیر پری ● حاضرات کا نورانی موکل ● پرائز بانڈ کا معلوم کرنا ● ہمزاد کی طلسمی حاضرات ● حاضرات بذریعہ ہمزاد ● چوکی مائی کا کان، انعامی بانڈ نکلوانے کا سفلی عمل ● سنگدل محبوب کی تسخیر کا عمل ● حب کا روحانی عمل ● عمل برائے الحب ● باطنی آنکھ کا عمل ● عمل برائے الحب ● پیسوں کی بارش کا سفلی عمل ● پیر غیاث الدین کی چوکی ● تسخیر بھوت ● طب الشفاء نسخہ جات ● نزلہ، زکام اور کھانسی ● شاہ جنات ● تسخیر موکل ● حاضرات کے ذریعے جادو کی اشیاء نکالنا ● تسخیر بدھو سدھو



## اس ماہ کی نئی روحانی کتب پیش خدمت ہیں

### 1 راہنمائے اسلامی نام

مولف: مولانا مفتی عبدالشکور ترمذی قاسمی | صفحات: 188 | عام قیمت: 350 روپے

اسلامی نام رکھنے سے متعلق ایک جدید اور جامع کتاب

### 2 حاضرات الموکلات

مصنف: صوفی محمد ندیم محمدی | صفحات: 192 | عام قیمت: 180 روپے

اس کتاب کی مدد سے تمام خواتین وحضرات اس روحانی طاقت سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں

### 3 پُرنور دعائیں

مصنف: مفتی محمد خلیل خان برکاتی | صفحات: 100 | عام قیمت: 180 روپے

### 4 مجموعہ ختم خواجگان معہ شجرہائے مشائخان طریقت

مصنف: ملک محمد اشرف نقشبندی | صفحات: 191 | عام قیمت: 120 روپے

### 5 قصیدہ روحی

مصنف: ملک محمد اشرف نقشبندی | صفحات: 80 | عام قیمت: 90 روپے

### 6 وظائف اولیاء

مصنف: ملک محمد اشرف نقشبندی | صفحات: 100 | عام قیمت: 100 روپے

### 7 خزینہ درود شریف

درود شریف کا ایک بینظیر اور مشکبو مجموعہ

مرتب: صوفی محمد ندیم محمدی | صفحات: 240 | عام قیمت: 180 روپے

### 8 پُراسرار عملیات وتعویذات

مرتب: صوفی محمد ندیم محمدی | صفحات: 248 | عام قیمت: 350 روپے

### 9 جفر الجامع

آئمہ معصومینؑ کے پاکیزہ علم "علم جفر" کی ایک اعلیٰ وارفع قسم پر کتاب

مرتب: صوفی محمد ندیم محمدی | صفحات: 97 | عام قیمت: 300 روپے

مکتبۃ العارف دارالعمل چشتیہ لاہور پاکستان
0323-4487877 042-35410586 +maktabatulaarif
0332-4487877 +maktabatulaarif
darulamal.org/bookshop, maktabatulaarif@gmail.com

عوام کیلئے بغیر فیس اعمال کی تفصیل goo.gl/sDzuVf

# پرنٹڈ نورانی اور متفرق تعویذات و فلیتے/ بتیاں

روحانی دکان میں دستیاب نورانی اور متفرق تعویذات کی مختصر فہرست دی جا رہی ہے۔ یہ تعویذات مریض/ سائل کے لیے اور جگہ پر لگانے کے لیے ہیں جو مختلف سائزوں میں دستیاب ہیں۔ عاملین ان تعویذات سے استفادہ کر سکتے ہیں اور اپنے روزمرہ روحانی علاج میں استعمال کر سکتے ہیں۔ ان تعویذات کی مکمل تفصیل PDF میں دی گئی ہے۔ جو کہ روحانی دکان کے نمبر پر وٹس ایپ کر کے منگوائی جا سکتی ہے۔

**اسماء الحسنیٰ** 99 اسماء الحسنیٰ، قابض 903 بار، قہار 306 بار، اسم ذات "اللہ" 66 بار، مقہوری اعداء و دفع آسیب، آتشی مزاج والے اسماء الحسنیٰ، بادی مزاج والے اسماء الحسنیٰ، آبی مزاج والے اسماء الحسنیٰ، خاکی مزاج والے اسماء الحسنیٰ، یاحی یاقیوم 174 بار۔

**درود شریف** درود ابراھیمی، درود تنجینا، درود تنجینا 70 بار۔

**نورانی** گھر اور جگہ پر لگانے کا خاص طلسمی تعویذ، یامغنی 1100 بار اور سورہ مزمل 11 بار کا خاص تعویذ (بڑا اور چھوٹا سائز)، دعائے استعاذہ، حزب البحر، حزب النصر، رقیہ حسد و نظر، حفاظت کا خاص تعویذ، سفر میں حفاظت کا خاص تعویذ، ماشاء اللہ لاقوۃ الا باللہ 651 بار، یابدیع العجائب بالخیر یابدیع 1200 بار، تہدیدی نامہ/ حرز ابو دجانہ رضی اللہ عنہ، جمیع مسائل کا حل، امراض سے شفا اور جنات کے اثرات سے نجات، چہل کاف کا خاص نقش "نقش ہر کارہ"، امان از ہر آفات، یابدوح کا ہر جائز مقصد کے لیے، لاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم، ہر بیماری خاص کر لاعلاج امراض سے شفا کے لیے، وضع حمل میں آسانی، اللھم افتح لی ابواب رحمتك 1315 بار۔

**بزرگان دین** کئی اکابرین اور بزرگان دین سے منسوب اور ان کے تحریر کردہ یا تجویز کردہ تعویذات دستیاب ہیں۔ یہ تعویذات مختلف مقاصد کے لیے ہیں جن کی تفصیل PDF میں موجود ہے۔ چند نام یہ ہیں:

ھانڈی خاص بڑا تعویذ، حب، درد داڑھ مجرب، برائے نظر بد، برائے دفعیہ شرور حاکماں، برائے استقرار حمل، درد ہر قسم، درد داڑھ، درد ناف یا دھرن (رحم)، برائے نظر بد، برائے سخت امراض، نزلہ زکام درد سر نزول چشم، بچہ مدرسہ رمکتب سے بھاگتا ہو، دیمک، بھاگے ملازم کی واپسی، حفظ اطفال، حفظ اطفال، درد زہ، عداوت، حفظ اطفال، نقش سورہ اخلاص، نقش آیت الکرسی، نقش معوذتین، آسانی ولادت، فتح مقدمہ، ضدی رونے والے بچے، نظر بد، ہول دل، تمام بلاؤں سے حفاظت، آسیب زدہ، نقش سورہ مزمل، جلنے ڈوبنے سے حفاظت، بچہ روتا ہو، ہر مرض، دفع آسیب، دفع جنات، اختلاج قلب، بخار کی شدت، ناف ٹلنا، مرگی، تجارت میں نفع و ترقی، اثرات جن، دفع آسیب، افزائش رزق و مشاہرہ، حفاظت حمل، حفاظت تمام آفات، ہر بیماری سے نجات، دفع آسیب، میاں بیوی محبت، بند شہوت کھولنا، گلے کی بیماریوں، درد دل، دل زور سے دھڑکنا، درد جگر، دفع درد، ہر بیماری، وسعت رزق، حب، حفاظت خاص، آدھا سیسی درد، نقش سورہ یٰس، نقش سورہ بقرۃ، بلاؤں سے حفاظت، ایمان کی سلامتی۔

**فلیتے/ بتیاں** مختلف قسم کے فلیتے (چراغ میں یا بتی بنا کر جلانے کے لیے) اور بتیاں (کپڑے لپیٹ کر سونگھنے والے) برائے دفع جادو، جنات، آسیب، دیو، پری، بھوت، چڑیل، نظر بد، ہمزاد، شیاطین اور ہر نقصان دہ غیبی مخلوق اور امراض سے نجات کے لیے۔ یہ فلیتے مریض اور جگہ کے لیے ہیں۔ نیز دکان کی بندش سے نجات، حاضرات میں رکاوٹ دور کرنا، ٹائیفائیڈ بخار سے نجات اور کئی طرح کے دستیاب ہیں۔

**نقوش** سمجھ میں نہ آنے والی بیماری۔

**خالی تعویذات** روغنی اور سفید کاغذ پر زعفرانی رنگ کی سیاہی والے مربع (4x4) خالی خانوں کے تعویذ۔ نیوز کاغذ پر کالی سیاہی والے مربع (4x4) خالی خانوں کے تعویذ۔

**لعینوں کے نام** جادو اتارنے کا، آسیبی اثرات، ہر قسم بندش سے نجات، حب، بغض، کسی سے بات منوانا، ہر مقصد، نفرت، بچوں کا رونا، نظر بد۔

# پرنٹڈ قرآنی تعویذات

روحانی دکان میں دستیاب قرآنی تعویذات کی مختصر فہرست دی جا رہی ہے۔ یہ تعویذات مریض/ سائل کے لیے اور جگہ پر لگانے کے لیے ہیں جو مختلف سائزوں میں دستیاب ہیں۔ عاملین ان تعویذات سے استفادہ کر سکتے ہیں اور اپنے روزمرہ روحانی علاج میں استعمال کر سکتے ہیں۔ ان تعویذات کی مکمل تفصیل PDF میں دی گئی ہے جسے آپ روحانی دکان کے نمبر پر وٹس ایپ کر کے منگوا سکتے ہیں۔

**قرآنی سورتیں** سورۂ فاتحہ کا 41 بار کا خاص تعویذ برائے ہر جائز مقصد (بڑا سائز)، سورۂ فلق کا خاص 12x12 کا تعویذ، سورۃ البقرۃ، سورۃ طٰہٰ، سورۃ الاحزاب، سورۂ فاتحہ کا 41 بار کا خاص تعویذ برائے ہر جائز مقصد (چھوٹا سائز)، سورۃ مریم، سورۂ یٰس، سورۂ رحمٰن، سورۂ جن، سورۂ مزمل، سورۂ فاتحہ، سورۂ قریش، سورۂ اخلاص، سورۂ فلق، سورۂ ناس، (چھوٹا سائز درمیانہ) معوذتین، چاروں قل۔

**قرآنی آیات** سلٰم قولا من رب رحیم خاص 817 (بڑا سائز)، آیات کریمہ 1200 مرتبہ، اللہ اکسیر قرآنی، لا علاج امراض 114 آیات، حسبنا اللہ ونعم الوکیل 450 بار، سلٰم قولا من رب رحیم خاص 817 (چھوٹا سائز)، آیات کریمہ 1200 مرتبہ، آیات ہدایت: اھدنا الصراط المستقیم 1073 مرتبہ، آیات فتح: نصر من اللہ فتح قریب 1302 مرتبہ، بسم اللہ الرحمٰن الرحیم 786 بار (چھوٹا سائز)، خیر و برکت، آیات حرب، بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، آیت الکرسی، آیتِ قطب، سلٰم قولا من رب رحیم، آیاتِ شفا، بسم اللہ الرحمٰن الرحیم 786 بار (بڑا سائز)۔

**قرآنی سورتیں و آیات** منزل، بنیادی حصار برائے جادو، جنات و نظر بد، حفاظت نامہ برائے سحر، آسیب، ہمزاد و آفات، سحر و جادو سے نجات، ہر طرح کی بندش ختم، فاتحہ اور آیات شفا۔



# روحانی کیل

## جگہ کی جادو، آسیب، جنات اور شیاطین سے حفاظت کیلئے




کسی بھی جگہ کی ہر قسم کے بداثرات سے حفاظت کے لیے روحانی علاج گاہ کے روحانی معالجین کے خاص دم شدہ لوہے کے کیل۔ ان کیلوں کو جس جگہ بھی لگایا جائے گا، اس جگہ پر جادو، جنات، آسیب و شیاطین داخل نہیں ہو سکیں گے، ان شاء اللہ۔

یہ کیل ہر طرح کی رہائشی اور کاروباری جگہ کے لیے مفید ہیں۔ مکان، فلیٹ، اپارٹمنٹ، دکان، فیکٹری، دفتر، گودام، پلازہ، مدرسہ، مساجد، سکول، کالج، یونیورسٹی، کلینک، مطب، ہسپتال، آستانے، روحانی علاج گاہیں......

الغرض ہر طرح کی جگہ کی حفاظت کے لیے یہ روحانی کیل استعمال کیے جا سکتے ہیں۔ جگہ کا ہر کونہ کیلنا جادو جنات کا علاج کرنے والے عاملین اور جادو جنات کے شدید اثرات والے مریضوں کے لیے، بہت فائدہ مند ہوتا ہے۔

کیلوں کا اثر زیادہ دیر تک قائم رکھنے کا طریقہ اور مکمل طریقۂ استعمال بھی ساتھ دیا جاتا ہے۔ شاگردوں اور زیادہ تعداد میں روحانی کیل لینے والوں کے لیے خصوصی رعایت۔ عاملین اور روحانی معالجین اپنے مریضوں کی تفصیل بتا کر ان کے لیے بھی یہ روحانی کیل تیار کروا سکتے ہیں۔



ruhanishop 0346-4312272 042-35410586 روحانی دکان دارالعمل چشتیہ لاہور پاکستان
0320 0334 4312272 ruhani.shop ruhani-shop darulamal.org/ruhanishop, ruhanishop@gmail.com

# ہر مرض سے شفاء کے روحانی اعمال

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

ذیل میں ایسے روحانی اعمال دیے جارہے ہیں جو ہر مرض کے لیے پڑھے جاسکتے ہیں۔ ہر مرض سے مراد ہے کہ کسی بھی بیمار اور اس کی بیماری کی نیت کرکے ان اعمال کو پڑھا جاسکتا ہے۔ مثال کے طور پر کوئی بیمار کے لیے اس کے گردوں کے مرض کے لیے پڑھنا چاہتا ہے تو وہ صرف یہ نیت کرے گا کہ فلاں بن فلاں کے گردوں کے مرض کے لیے پڑھ رہا ہوں اور عمل پڑھ کر پانی پر اور مریض پر دم کرے گا۔ یہ پانی دم کے بعد گردوں کے اس خاص مرض کی روحانی دوائی بن جائے گا اور مریض کے علاوہ کسی کو استعمال کی اجازت نہ ہوگی۔ اسی طرح کوئی تعویذ بھی مریض اور اس کی بیماری کی نیت کرکے لکھ کر دیا جاتا ہے۔ علاج کی مدت روحانی معالج اپنے تجربے کی بنیاد پر طے کرسکتا ہے۔

## آیت الکرسی سے ہر بیماری سے شفاء

آیت الکرسی ستر (۷۰) بار یا ایک سو (۱۰۰) بار پڑھنا ہر بیماری کے لئے مفید ہے۔

## ہر بیماری سے شفاء کا تعویذ

شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی نوراللہ مرقدہٗ ہر بیماری کے دفع کے لیے یہ لکھ کر پینے کو دیتے تھے۔

سَلٰمٌ ۣ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ ۝ (یٰس:۵۸)

## اسماء الحسنیٰ "اللہ" سے ہر بیماری سے شفاء

حکیم صوفی غلام سرور شباب صاحب مدظلہٗ تحریر فرماتے ہیں کہ ہر قسم کے مرض سے شفاء حاصل کرنے کے لیے جمعہ کی نماز کے بعد عصر تا مغرب تک باوضو حالت میں قبلہ رو ہوکر انتہائی یکسوئی کے ساتھ "یَا اَللّٰہُ" ورد کرنا بہت جلد اپنا اثر دکھاتا ہے۔ موت کے علاوہ ہر تکلیف دہ مرض سے شفاء حاصل ہوجاتی ہے۔ اسم اللہ بے شمار امراض سے شفاء کا باعث ہے۔

## سورۃ فاتحہ سے ہر بیماری سے شفاء

اشراق کے وقت ایک بوتل پانی اپنے سامنے رکھ لیں۔ ایک سو سترہ (۱۱۷) مرتبہ سورۃ الفاتحہ کو پڑھنا ہے۔ پھر جب اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝ پر پہنچیں تو سات مرتبہ یہ آیت پڑھیں:

وَيَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِيْنَ ۝ (التوبہ:۱۴)

اس پانی کو مسلسل استعمال کرنا ہے۔ گیارہ (۱۱) دن کا عمل ہے۔ اس عمل کو ہر کوئی کرسکتا ہے۔ مرد، عورت، عامل اور غیر عامل۔

## بیماریوں سے بچنے کا خاص قرآنی عمل

اسد اللہ سلیمانی صاحب تحریر فرماتے ہیں کہ آج کے دور میں بیماریاں عام ہوگئی ہیں۔ اس سے بچنے کیلئے خاص قرآنی عمل پیش کرتا ہوں تاکہ خطرناک بیماریوں سے محفوظ ہوسکیں۔ جو بھی خطرناک مرض میں گرفتار ہے، وہ یہ کرے کہ نمازِ عشاء کے بعد مندرجہ ذیل قرآنی عمل کو روزانہ تین سو تیرہ (۳۱۳) بار پڑھیں اور پانی پر دم کردیں۔ اس کو روزانہ پینا ہے اور دوائی پر بھی دم کردیں تاکہ زیادہ سے زیادہ اثر ہو۔ اور اس قرآنی عمل کا نقش مبارکہ بنا کر پاس رکھ لیں۔ ان شاء اللہ اکتالیس (۴۱) روز میں واضح فرق معلوم ہو جائے گا۔ اکتالیسویں روز کے بعد تعدادِ عمل قرآنی کی ایک سو ایک (۱۰۱) بار کرلیں اور ہر جمعرات کو گوشت کا صدقہ ضرور دیتے رہیں۔ ان شاء اللہ بیماریوں سے نجات ملنی شروع ہوجائے گی۔ خاص قرآنی عمل یہ ہے:

وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ (بنی اسرآئیل:۸۲)

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۝۱ مَلِكِ النَّاسِ ۝۲ اِلٰهِ النَّاسِ ۝۳ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ الْخَنَّاسِ ۝۴ الَّذِيْ يُوَسْوِسُ فِيْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۝۵ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۝۶ (الناس:۱-۶)

# شرفِ قمر کے اعمال

**اراکین روحانی علاج گاہ**

| ابتداء | خاتمہ |
|---|---|
| 17-02-21 | 17-02-21 |
| 12:13 | 14:14 |

## دردِ ناف کا مجرب تعویذ

شرفِ قمر کے اس خاص وقت میں اس تعویذ کو زیادہ تعداد میں تیار کرلیں۔ جب بھی کسی شخص کی ناف ٹل جائے اور درد ہو تو اس نقش کو مریض کو دیں کہ بازو پر باندھے، ان شاء اللہ تعالیٰ ناف اپنے مقام پر آجائے گی۔ نقش کے درمیان کے خانہ میں مریض کا نام معہ والدین تحریر کیا جائے گا۔

نقش یہ ہے:

| | | |
|---|---|---|
| یا اللہ یارحمٰن | یا اللہ یارحمٰن | یا اللہ یارحمٰن |
| یا اللہ یارحمٰن | | یا اللہ یارحمٰن |
| یا اللہ یارحمٰن | یا اللہ یارحمٰن | یا اللہ یارحمٰن |

یا اللہ — یا اللہ

یا اللہ

یا اللہ — یا اللہ

## حمل اسقاط ہونے سے حفاظت

زعفران سے شرفِ قمر کے وقت اس تعویذ کو زیادہ تیار کرکے رکھ لیں۔ بوقتِ ضرورت، حاملہ کو یہ تعویذ گلے میں یا کمر میں باندھنے کے لیے دیں۔ ان شاء اللہ حمل ساقط نہ ہوگا۔ یہی تعویذ جانور کے گلے میں بھی باندھ سکتے ہیں۔

وَلَبِثُوا فِي كَهْفِهِمْ ثَلٰثَ مِائَةٍ سِنِيْنَ وَازْدَادُوا تِسْعًا ﴿٢٥﴾

(الکھف:۲۵)

# ہبوطِ قمر کے اعمال

**اراکین روحانی علاج گاہ**

| ابتداء | خاتمہ |
|---|---|
| 03-02-21 | 04-02-21 |
| 22:37 | 00:19 |

درج ذیل تمام اعمال حضرت غلام سرور شباب صاحب مدظلہٗ کے تحریر کردہ ہیں۔

## دشمن رسوا ہو

ایک ہزار (۱۰۰۰) ”غ“ پڑھ کر دشمن کے گھر کی طرف پھونک مار دے تو دشمن رسوا و برباد ہو۔

## دشمن کا سکون برباد ہو

اگر مٹی کی پلیٹ پر ایک سو (۱۰۰) مرتبہ ”غ“ لکھ کر اس کو اُلٹا کرکے جس گھر میں دفن کردیں تو اس گھر کے لوگ سکون و عافیت سے محروم ہو جائیں اور بالآخر گھر چھوڑ کر چلے جائیں۔

## دشمن آوارہ ہو جائے

اگر برگ حنظل پر ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ لکھ کر خانہ دشمن میں ڈال دیں یا دفن کریں تو دشمن گھر سے آوارہ ہو جائے گا۔

واضح رہے کہ اس طرح کے عملیات صرف اُس وقت کرنے چاہئیں، جب دشمن حد سے زیادہ فاسق و فاجر اور ظالم و جابر ہو۔ کسی کو ناحق پریشان کرنا یا برباد کرنا بہت بڑا گناہ ہے اور اس طرح کے گناہ کی سزا بھی سخت ترین ہے۔

ہم قارئین سے اس بات کی تاکید کرتے ہیں کہ وہ صرف جائز صورت میں ہی ایسے عملیات کریں اور ناجائز امور میں اس طرح کے منفی عملیات سے دور رہیں اور ہر وقت اپنے خدا کی پکڑ سے ڈریں۔

# لوح حصولِ دولت، کامیابی و شہرت

قران شمس وعطارد کے وقت کا خاص عمل

خالد مقبول حفظہ اللہ (سرپرست دار العمل چشتیہ)

آج کے دور میں شاید ہی کوئی فرد ایسا ہو جو دولت، کامیابی اور شہرت کا طالب نہ ہو۔ دینی طبقہ ہو یا دنیاوی طبقہ، سب ان تینوں کے طالب نظر آتے ہیں۔ شاذ و نادر ہی کوئی ان خواہشات سے بچا ہوا ہے۔ اس طلب کو دیکھتے ہوئے قران شمس و مشتری اور قران شمس وعطارد کے خاص وقت میں لوح حصولِ دولت، کامیابی وشہرت بنانے کا طریقہ قارئین کے لیے پیشِ خدمت ہے۔ عاملین حضرات اپنے لیے اور اپنے مریضوں کے لیے اس وقت میں زیادہ سے زیادہ الواح تیار کر کے استعمال کریں۔

لوح بناتے وقت شمس، مشتری اور عطارد کے بخوارات کا لازمی استعمال کریں ورنہ خاطرخواہ فائدہ نہ ہوگا۔ عاملین کو پتہ ہوتا ہے کہ کون سے بخوارت استعمال کیے جاتے ہیں۔

## لوح تیار کرنے کا خاص وقت

فروری 2021ء میں دو وقت ایسے آرہے ہیں، جن میں آپ یہ لوح تیار کر سکتے ہیں۔

| نظر سیارگان | ابتداء | مکمل | خاتمہ |
|---|---|---|---|
| قران شمس عطارد | 08-02-21 07:52 | 08-02-21 18:47 | 09-02-21 05:40 |

ان اوقات کے دوران شمس اور مشتری کی ساعات میں لوح تیار کی جائے۔ لوح بنانے کے پورے آداب، لوازمات، احتیاط کو مدنظر رکھتے ہوئے لوح بنائی جائے۔ متعلقہ ستاروں کے بخورات کا لازمی استعمال کیا جائے۔

## لوح تیار کرنے کا طریقہ

لوح کو مشک وزعفران کی سیاہی سے بنایا جائے۔ صرف زعفرانی سیاہی سے تیار نہیں کرنی کیونکہ اس سے خاطرخواہ نتائج برآمد ہونے کی توقع نہیں۔ پھر بھی کوئی مشک خریدنے کی استطاعت نہ رکھتا ہو تو پھر زعفرانی سیاہی سے ہی بنائے۔ لوح تیار کر کے لوح کا وظیفہ درج کردہ تعداد میں پڑھ کر دم کریں۔ آیت اور اسماء الحسنیٰ...... دونوں پڑھ کر دم کرنا ہے۔ آخر میں لوح کے دونوں طرف بخورات کی دھونی دے کر موم جامہ کرلیں۔

لوح یہ ہے:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

جبرائیل

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| رزاق ان هذا | فتاح لرزقنا | علیم ماله | غنی من | مغنی نفاد |
| فتاح لرزقنا | علیم ماله | غنی من | مغنی نفاد | رزاق ان هذا |
| علیم ماله | غنی من | مغنی نفاد | رزاق ان هذا | فتاح لرزقنا |
| غنی من | مغنی نفاد | رزاق ان هذا | فتاح لرزقنا | علیم ماله |
| مغنی نفاد | رزاق ان هذا | فتاح لرزقنا | علیم ماله | غنی من |

یااللہ! اپنے خاص فضل وکرم اور اس لوح کی برکت سے فلاں بن فلاں کو دولت، کامیابی اور شہرت کی بلندیاں عطا فرما! آمین

## "لوح حصولِ دولت، کامیابی و شہرت" کا خاص وظیفہ

اکیس (۲۱) دن تک روزانہ وقت مقررہ پر "اِنَّ هٰذَا لَرِزْقُنَا مَا لَهٗ مِنْ نَّفَادٍ" کو ایک ہزار چار سو چھیالیس (۱۴۴۶) بار پر پڑھ کر لوح پر دم کریں۔ اوّل و آخر اٹھارہ (۱۸) بار کوئی بھی درود شریف۔ اس وظیفے کے دوران گناہوں سے حتی الامکان پرہیز کریں۔

ہر نماز کے بعد ایک اسماء الحسنیٰ درج کردہ تعداد میں پڑھیں۔ یہ آپ کی مرضی ہے کہ کس نماز کے ساتھ کون سا اسم پڑھنے کو منتخب کرتے ہیں۔ جو پہلے دن کر لیا، وہ آخری دن تک تبدیل نہ ہوگا۔ نماز قضا ہونے کی صورت میں بھی قضا نماز پڑھ کر وظیفہ پڑھنا ہے۔

یَارَزَّاقُ......۳۰۸ — یَافَتَّاحُ......۴۸۹

یَاعَلِيْمُ......۱۵۰ — یَاغَنِيُّ......۱۰۶۰

یَامُغْنِيُّ......۱۱۰۰

جس وقت لوح کو تیار کریں، وہ پہلا دن ہوگا۔ مزید بیس (۲۰) دن وظیفہ کرنا ہے۔ لوح بنانے کے بعد جس وقت وظیفہ پڑھا جائے گا، اسی وقت کی باقی بیس (۲۰) دن پابندی کرنا ہوگی۔

## "لوح حصولِ دولت، کامیابی و شہرت" بنانے کی اجازت

یہ لوح بنانے کی اجازت دارالعمل چشتیہ کی روحانی درسگاہ کے تمام طالب علموں، خزینہ روحانیات کے تمام ممبران اور ان تمام عاملین کو ہے جو لوح بنانے کے اصولوں سے واقف ہیں۔ جو لوگ ادارہ سے بنوانا چاہیں تو ادارے کے اس نمبر پر رابطہ فرمائیں۔ **0334-4312272**

## "لوح حصولِ دولت، کامیابی و شہرت" کون بنوا سکتا ہے؟

* تمام ایسے افراد، جو چاہتے ہیں کہ ان کے رزق میں اضافہ ہو۔
* تمام ایسے افراد، جو چاہتے ہیں کہ ان کی دولت میں اضافہ ہو۔
* قرض میں ڈوبے ہوئے افراد، جن کو قرض ادا کرنے کا کوئی راستہ نظر نہ آ رہا ہو۔
* ایسی خواتین جن کا کوئی سہارا نہ ہو اور رزق کا کوئی ذریعہ نہ ہو۔
* تمام ایسے افراد جو چاہتے ہیں کہ ان کو کاروباری ڈیل میں کامیابی حاصل ہو۔
* ایسے تمام افراد جو دینی و دنیاوی ...... کسی بھی طرح کے امتحان میں کامیابی حاصل کرنا چاہتے ہوں۔
* ایسے تمام افراد جو دینی و دنیاوی ...... ہر مقصد میں کامیابی حاصل کرنا چاہتے ہوں۔ جیسے وکیل، طبیب، ڈاکٹر وغیرہ۔
* دینی و دنیاوی کسی بھی پیشے سے تعلق رکھنے والے افراد جو شہرت کے خواہشمند ہوں۔
* ڈاکٹرز، انجینیئرز، ٹیچرز، وکیل، عامل، طبیب اور اس طرح کے وہ لوگ، جن کا رابطہ عوام کے ساتھ رہتا ہے اور وہ چاہتے ہیں کہ ہم اپنے فن میں بہت شہرت پائیں۔
* عاملین، حکماء، ڈاکٹرز، دکان دار اور ایسے کاروباری افراد، جن کا رابطہ عوام کے ساتھ رہتا ہے اور وہ چاہتے ہیں کہ ان کی دولت میں بہت اضافہ ہو۔

## "لوح حصولِ دولت، کامیابی و شہرت" کون نہ بنوائے؟

ایسے تمام افراد جو حرام کاروبار میں مبتلا ہوں جیسے جوا، شراب، گانا بجانا یا کوئی بھی ایسا کاروبار، جس کو حرام کہا گیا ہے یا حرام کی بہت زیادہ آمیزش ہے۔ حرام ذرائع سے دولت حاصل کرنا چاہتے ہوں۔ کامیابی اور شہرت کا مقصد جائز نہ ہو۔ اسی طرح سخت جادو اور جنات کے متاثرہ مریض، جو طرح طرح کی بندشوں کا شکار ہوں۔ ایسے افراد جو گھر بیٹھے رہتے ہیں اور بغیر کسی محنت کے دولت و شہرت حاصل کرنا چاہتے ہوں۔ یاد رکھیں! سبب اختیار آپ کا کام ہے، نتیجہ مرتب فرمانا اللہ جل جلالہ کا کام ہے۔

**نوٹ** ہمارا کوئی دعویٰ نہیں ہے۔ استخارہ کر کے لوح ہم سے بنوائیں۔

# جادو جنات کورس

جادو اور جنات کے سخت اثرات سے نجات کا یہ کورس دار العمل چشتیہ کے روحانی علاج گاہ کے ماہر روحانی معالجین کی مشاورت سے تیار کیا گیا ہے۔ بہت سی چیزوں کو مدِ نظر رکھتے ہوئے اس کورس میں مختلف قسم کے ہائی پاور علاج شامل کیے گئے ہیں۔ تاکہ جس مریض کو دیا جائے، اس کو جلد اور دیر پا فائدہ حاصل ہو۔ صرف یہی نہیں بلکہ اس کی جگہ سے بھی ہر طرح کے اثرات نکل جائیں یا ختم ہو جائیں اور اس گھر میں رہنے والے افراد بھی ہر طرح کے بد اثرات سے نجات پائیں۔

یہ کورس جادو اور جنات سے متاثرہ مریضوں کے لیے ہے جن پر ایک عرصہ سے یہ بد اثرات ہوں، بہت علاج معالجہ کروالیا ہو مگر کسی طرح بھی اثرات سے مکمل جان نہ چھوٹ رہی ہو۔ ان اثرات کی وجہ سے پیدا شدہ بیماریاں، معاشی مشکلات، تعلقات کی خرابیاں اور دیگر پریشانیوں میں روز بروز اضافہ ہو رہا ہو یا کوئی پریشانی اگر کم ہو رہی ہوتی ہے تو کوئی بڑھ رہی ہوتی ہے۔ زندگی سے سکون ختم ہو جائے، خوشی ختم ہو جائے، برکت ختم ہو جائے وغیرہ۔

ذیل میں چند علامات درج کی جا رہی ہیں۔ یہ علامات سحر و جنات سے متاثرہ معمولی اثرات کے مریض سے لے کر سخت سے سخت سحری و جناتی اثرات کے مریضوں میں پائی جاتی ہیں۔ معمولی اثرات میں ان کی شدت کم ہوتی ہے جب کہ سخت اثرات میں شدت زیادہ ہوتی ہے۔

## جسمانی علامات

● پورے جسم یا کسی خاص حصے خاص کر سر، کندھے، کمر، ٹانگوں اور گردوں میں درد ہونا ● جسم کا کوئی خاص حصہ گرم رہنا ● جسم میں آگ کی تپش محسوس ہونا ● جسمانی رنگت کا تبدیل ہو جانا، خصوصاً چہرے کا رنگ سیاہ پڑ جائے ● ہر وقت بخار کی کیفیت رہنا ● کسی سبب کے بغیر سر درد ہونا یا کنپٹیوں پر بوجھ رہنا ● آنکھیں لال رہنا یا آنکھوں کا انگاروں کی طرح سرخ ہو جانا ● ناک اور منہ سے گرم ہوا یا خون نکلنا ● کندھوں پر بوجھ رہنا ● دل کی دھڑکن کا تیز یا کم ہو جانا ● گھبراہٹ محسوس کرنا ● سانس مشکل سے آنا اور سینے میں درد ہونا ● عورتوں کی ماہواری میں بے قاعدگی ● ہمبستری کے وقت عورت کا انتہائی گھٹن محسوس کرنا ● شوہر یا بیوی میں ہمبستری کی خواہش کا ختم ہو جانا وغیرہ

## گھر کی علامات

● زمین، دیوار یا چیزوں پر خون، تیل، پانی، رنگدار پانی کے چھینٹیں آنا ● چیزوں کا اِدھر اُدھر ہونا (یعنی اپنی جگہ نہ ملنا بلکہ کہیں اور رکھے ہوئے ملنا) ● زہریلے جانورں کا نکلنا مثلاً سانپ، بچھو، کنکھجورے وغیرہ ● چھت پر، گھر میں یا گھر کے باہر دال/ چاول/ انڈے وغیرہ پڑے ملنا ● تعویز/ سوئیاں/ بال/ دھاگہ/ مٹی/ ریت/ راکھ وغیرہ پڑے ملنا ● چھت پر، گھر میں یا گھر کے باہر جانور کا سر/ کچا گوشت/ ہڈیاں/ پتھر/ کنکر پڑے ملنا ● الماری/ بند بکس میں، باہر رکھے ہوئے یا پہنے ہوئے کپڑوں کا کٹنا ● چارپائی، بستر، دروازوں، کھڑکیوں، برتنوں وغیرہ کا ہلنا یا کھڑکنا ● چھت پر چلنے یا دوڑنے کی آوازیں آنا (خصوصاً رات کو) ● بتی (لائٹ) کا خود بخود جلنا بجھنا ● گھر میں کسی کے چلنے پھرنے کی آوازیں آنا۔

اگر درج بالا حالات کسی کے ساتھ ہوں تو یہ کورس ایسے ہی فرد کے لیے پیغامِ شفاء ہے۔ اس کورس میں روحانی دکان کی بہت سی مجرب تیار شدہ اشیاء کو بھی شامل کیا گیا ہے جس سے اس کورس کی افادیت میں کئی گنا اضافہ ہو گیا ہے۔ اس کورس میں روحانی اگربتی، روحانی آبِ شفاء، روحانی پھکی، روحانی عرق گلاب، روحانی شہد، روحانی تیل، روحانی نمک، روحانی چینی، روحانی صابن اور بہت سی چیزیں بھی اس میں مریض کو استعمال کروائی جاتی ہیں۔

اس سارے علاج کے بعد سالہا سال کی اذیت ناک صورتحال سے گزرنے کے بعد جب اللہ تعالیٰ آپ کو شفاء سے ہمکنار فرما دیں تو ساتھ ہی آئندہ ہمیشہ کے لئے روحانی حصار و حفاظت کو ضروری سمجھیں۔ آئندہ کوئی دشمن/ جادوگر حملہ آور نہ ہو سکے تو اس کے لئے ادارے کے تجویز کردہ اعمال (چہل کاف) سمیت دیگر اعمال کا حصول و ریاضت یقینی بنائیں ورنہ روحانی شفاء اور مکمل حفاظت ناممکن ہے۔

**ھدیہ فی کورس (40 یوم)**

ابتدائی (4500) درمیانہ (6500) انتہائی (8500)

**ھدیہ فی کورس (21 یوم)**

ابتدائی (2300) درمیانہ (3300) انتہائی (4300)

# درود شریف سے پریشانیوں اور مشکلات سے نجات

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

## پریشانیاں دُور ہوں

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ الطَّاھِرِ الزَّکِیِّ صَلٰوۃً تُحَلُّ بِھَا الْعُقَدُ وَ تُفَکُّ بِھَا الْکُرَبُ۔

یہ درود شریف بار بار پڑھنے سے اللہ تعالیٰ پریشانیاں دور فرمادیتے ہیں۔(ذریعۃ الوصول الی جناب الرسول ﷺ ص ۱۱۴)

## حل مشکلات اور دفع رنج سے نجات

یہ درود شریف حل مشکلات اور دفع رنج و الم کے لئے بہت موثر ہے۔ بانوے (92)، ایک سو اکیس (121) یا تین سو تیرہ (313) مرتبہ تین ہفتہ یا چالیس روز تک وقت معینہ میں پڑھے۔

درود پاک یہ ہے:

اَللّٰھُمَّ اجْعَلْ صَلَوَاتِكَ وَ بَرَكَاتِكَ وَ رَحْمَتِكَ عَلٰی سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ وَ اِمَامِ الْمُتَّقِیْنَ وَ خَاتَمِ النَّبِیِّیْنَ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ اِمَامِ الْخَیْرِ وَ قَائِدِ الْخَیْرِ وَ رَسُوْلِ الرَّحْمَۃِ۔

(خزینہ درود شریف ص 254)

## درود تنجینا کا مجرب عمل

سات روز تک ایک سو ایک (۱۰۱) بار درود تنجینا پڑھنے سے مشکل حل ہوجاتی ہے۔

## تین روز میں مشکل حل ہو

اَللّٰھُمَّ صَلِّ صَلٰوۃً کَامِلَۃً وَسَلِّمْ سَلَامًا تَآمًّا عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِنِ الَّذِیْ تَنْحَلُّ بِهِ الْعُقَدُ تَنْفَرِجُ بِهِ الْكُرَبُ وَتُقْضٰی بِهِ الْحَوَائِجُ وَ تُنَالُ بِهِ الرَّغَائِبُ وَحُسْنُ الْخَوَاتِمِ وَ یُسْتَسْقَی الْغَمَامُ بِوَجْهِهِ الْكَرِیْمِ وَ عَلٰی اٰلِهٖ وَ اَصْحَابِهٖ فِیْ كُلِّ لَمْحَةٍ وَّ نَفَسٍ بِعَدَدِ كُلِّ مَعْلُوْمٍ لَّكَ یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ۔

کسی مشکل کے حل کیلئے تین (۳) روز تک تین سو تیرہ (۳۱۳) بار روزانہ قبل از خواب توجہ کاملہ سے پڑھیں۔ ان شاء اللہ کامیاب ہوں گے۔

## ہر مشکل خود بخود آسان ہو

علامہ ارشد حسن ثاقب صاحب رحمہ اللہ تحریر فرماتے ہیں کہ مشکلات کے حل کے لیے ہر نماز کے بعد تین تین مرتبہ یا فجر اور مغرب کے بعد سات سات مرتبہ درودِ تاج کا معمول رکھیں۔ ہر مشکل خود بخود آسان ہوتی جائے گی۔

## دشواری میں آسانی پیدا ہو

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا ھُوَ اَھْلُهٗ وَ مُسْتَحِقُّهٗ

(ذریعۃ الوصول)

جس شخص کو کوئی دشواری لاحق ہو اور وہ تنہائی میں یہ درود شریف ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ پڑھے اور ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ کلمہ طیبہ پڑھ کر دل سے دعا کرے تو ان شاء اللہ دشواری دور ہوجائے گی اور آسانی پیدا ہوگی۔

## ہر مشکل کام میں آسانی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی اَنْبِیَائِكَ وَ الْمُرْسَلِیْنَ وَ مَلَائِكَتِكَ الْمُقَرَّبِیْنَ وَ اَهْلِ طَاعَتِكَ اَجْمَعِیْنَ مِنْ اَهْلِ السَّمٰوَاتِ الْاَرْضِیْنَ اِنَّكَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔

حکمران یا عہدہ دار حضرات ہر مشکل کام کی آسانی کے لیے روزانہ ہر نماز کے بعد تین (۳) مرتبہ یہ درود شریف پڑھیں۔ ان شاء اللہ، تمام امور بآسانی حل ہوجائیں گے۔

**نوٹ:** درج بالا تمام اعمال کی عام اجازت ہے۔

# دستِ غیب

واجد رام پوری

دست غیب کے یہ معنی نہیں ہیں کہ ہم کو روزانہ ایک رقم قدرت سے ملا کرے بلکہ دست غیب کے صحیح معنی یہ ہیں کہ انسان کبھی فکر معاش میں پریشان نہ ہو اور قدرت سے اس کی امداد ہوا کرے۔ تمام بزرگان دین کی امداد غیب سے ہوئی ہے۔ ۱۹۱۰ء میں ایک بزرگ بغداد سے تشریف لائے تھے اور وہ اس قدر خرچ کرتے تھے کہ ان کو خرچ کرنے میں کوئی تکلیف نہیں ہوتی تھی۔ ان کی جیب ہر وقت روپے سے بھری رہتی تھی۔ اتفاق سے شفق صاحب سے ان کے تعلقات اس قدر گہرے ہو گئے کہ گویا بے تکلف ہو گئے۔ ایک دن شفق صاحب نے کہا کہ اکثر عرب کے لوگ ہندوستان میں مانگنے کو آتے ہیں، خرچ کرنے نہیں آتے ہیں مگر آپ بے تکلف خرچ کرتے ہیں۔ انہوں نے فرمایا کہ میرے پاس ایک عمل ہے جس کی برکت سے مجھے غیب سے اس قدر ملتا ہے کہ میں کبھی پریشان نہیں ہوتا۔ شفق صاحب نے وہ عمل دریافت کیا تو کہا ابھی آپ جوان ہیں، جوانوں کے کرنے کا یہ عمل نہیں ہے بوڑھے آدمی کر سکتے ہیں اور بڑھاپے میں ہی اس کی ضرورت ہے مگر میں ایک نقش بتاتا ہوں، اسے کرلو، یہ کام بھی دے گا۔ شفق صاحب نے تو اسے کیا نہیں، کوئی ضرورت پیش نہیں آئی مگر اس وقت مطالعہ میں یہ سامنے آ گیا تو میں لکھتا ہوں۔ یہ نقش آپ روزانہ گیارہ عدد لکھا کریں۔ لکھے ہوئے نقش زمین میں دفن کر دیا کریں، روزانہ دفن کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔ دس بیس دن کے جمع کر کے بھی دفن کر سکتے ہو۔ کوئی پرہیز اس میں نہیں ہے۔ ہاں ذرا سی پابندی ضرور ہے یعنی ناغہ نہ ہو، روزانہ لکھ لیا کریں۔ اگر آپ کی شادی نہیں ہوتی یا آپ کے لڑکے لڑکی کی شادی میں رکاوٹ ہے یا آپ کو نوکری کی تلاش ہے یا کوئی جھوٹا مقدمہ آپ پر ہے، غرضیکہ کوئی ضرورت ہے تو خدائے پاک اسے پورا فرما دیتا ہے۔ اگر کوئی بیمار ہے، دوا اثر نہیں کرتی تو یہ نقش لکھنا شروع کریں، خدا شفاء دے گا۔ روزانہ گیارہ نقش لکھ لیا کریں، کوئی پرہیز اس میں نہیں ہے، کوئی خاص قلم و دوات کی ضرورت نہیں ہے۔

اکیس دن میں خدا چاہے تو آپ اپنے مقصد میں کامیاب ہوں گے مگر اصل میعاد اس کی پورے چالیس دن کی ہے، درمیان کے خانہ خالی ہیں، وہ مقصد لکھا کر جس کے واسطے آپ عمل کر رہے ہیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ آپ مقصد میں کامیاب ہوں گے۔ ترقی کے لیے، تبدیلی کے لیے غرض کہ ہر مقصد کے واسطے آپ یہ نقش لکھیں۔

| ۲۷۶ | ۷۴۳ | ۹۲ |
|---|---|---|
| ۶۵۱ | یہاں مقصد لکھو | ۴۶۰ |
| ۱۸۴ | ۳۶۸ | ۵۵۹ |

بقیہ (ص 52): صحت مند زندگی کیلئے صرف ایک منٹ نکالیں

کیونکہ یہ ہمارے کھانا کھانے کی خواہش میں کمی کرتی ہیں۔ آپ سنیکس کھانے کی خواہش کے خلاف جنگ جیت سکتے ہیں، اس کا ایک طریقہ یہ ہے کہ اپنا پسندیدہ کھانا یا مشروب پینے کے بعد آپ ایک منٹ تک اپنے دانت صاف کیجئے۔ دانت برش کرنے کے بعد ان کا ذائقہ آپ کے ذہن سے ختم ہو جائے گا۔

## اپنا موڈ تبدیل کیجئے......چاکلیٹ کھائیے

آپ جانتے ہیں کہ جو کچھ بھی آپ کھاتے ہیں آپ پر اثر انداز ہوتا ہے۔ یہ الگ بات ہے کہ آپ نے کیسے محسوس کیا۔ اس سلسلے میں محققین کہتے ہیں کہ جو لوگ ہلکی پھلکی غذائیں کھاتے ہیں ان میں عام لوگوں کی نسبت ذہنی دباؤ 15 فیصد کم ہوتا ہے۔ لوگ جتنا کھاتے جاتے ہیں اتنا ہی وہ ڈپریشن کا شکار ہوتے جاتے ہیں۔ اس سے ہمارے Eating Cycle پر روشنی پڑتی ہے، جب ہم اداس ہوتے ہیں تسکین ملتی ہے، تو اگلی بار ایسی حالت میں اپنے موڈ کو بدلنے کے لئے جنک فوڈ سے خود کو تسکین دینے کی بجائے ایک چاکلیٹ کھا کر اپنا موڈ تبدیل کریں۔ اس سے آپ کے میٹھا کھانے کی خواہش بھی دب جائے گی اور آپ کو اچھا محسوس ہوگا۔ کوکا میں ایک قدرتی جز پایا جاتا ہے جو بلڈ پریشر کم کرنے، اچھے کولیسٹرول کی مقدار بڑھانے جبکہ خراب کولیسٹرول کی شرح گرانے میں مددگار ثابت ہوتا ہے اور یہ دوران خون کو بھی بہتر کرتا ہے۔ اس کے علاوہ ایسے شواہد بھی سامنے آئے ہیں جن سے معلوم ہوتا ہے کہ چاکلیٹ کا محدود مقدار میں استعمال ذیابیطس کو دور بھگاتا ہے اور جلد کی صحت کو برقرار رکھتا ہے۔

# فتح نامہ حروف نورانی

حضرت پیر صوفی غلام سرور شباب صاحب مدظلہٗ

پہلے حروف نورانی کی زکات دے۔ یکم چاند سے چودہ تاریخ تک روزانہ وقت مقرر کر کے روزانہ ۷۲ مرتبہ حروف نورانی لکھیں۔ آخری یوم تمام کاغذات دریا یا سمندر یا نہر میں بہادیں۔ یہ زکات اصغر ہوگی۔ حروف نورانی یہ ہیں۔

”ا، ھ، ح، ط، ی، ک، ل، م، ن، س، ع، ص، ق، ر“ کل چودہ حروف اور لکھنے اس طرح ہیں۔ اھحطی، کلمن، سعصقر

اور حروف نورانی سے فتح نامہ تیار کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ اپنے نام معہ والدہ کے اعداد نکالیں۔ پھر اس میں مقصد یعنی فتوحات کے اعداد شامل کریں۔ پھر حروف نورانی کے اعداد شامل کریں۔ اور مجموعہ سے ایک نقش مثلث مندرجہ ذیل رفتار سے پُر کریں۔ پھر اپنے نام معہ والدہ کے حروف کو حروف نورانی سے امتزاج دیں۔ اور تین تین حروف کے طلسمی کلمات بنا کر نقش کے نیچے تحریر کریں۔

مثلاً: سرفراز احمد بن سکینہ کے لیے فتح نامہ تیار کرنا ہے۔ تو سرفراز احمد کے حروف کو حروف نورانی میں امتزاج دیں گے۔

نام سائل کے حروف کو بسط حرفی کیا:

س، ر، ف، ر، ا، ز، ا، ح، م، د، س، ک، ی، ن، ہ

حروف نورانی: ا، ھ، ح، ط، ی، ک، ل، م، ن، س، ع، ص، ق، ر

امتزاج: ”اسھر، حفطر، یاکز، لامح، نمسد، عسصک، قیرن، اہ“

مقصد کی عزیمت یہ تیار ہوئی جو نقش کے نیچے لکھی جائے گی۔

یاالٰھی بحرمت اسھر، حفطر، یاکز، لامح، نمسد، عسصک، قیرن، اہ سرفراز احمد بن سکینہ کو تاحیات فتوحات عطا فرما۔

## نقش تیار کرنے کے لیے

نام طالب معہ والدہ: سرفراز احمد بن سکینہ: اعداد: ۷۴۶۔

مقصد: فتوحات: اعداد: ۸۹۵۔ حروف نورانی کے: اعداد: ۶۹۳

مجموعہ اعداد: ۲۳۳۴

مثلث پُر کرنے کے لیے: ۲۳۳۴۔ تفریق: ۱۲

باقی: ۲۳۲۰ تقسیم: ۳ حاصل تقسیم: ۷۷۳ باقی کچھ نہیں۔

اور نقش مثلث کی رفتار یہ ہے:

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۷ | ۲ |
| ۱ | ۵ | ۹ |
| ۸ | ۳ | ۴ |

اور اصل نقش فتح نامہ حروف نورانی یہ تیار ہوا۔ اس نقش کو سرفراز احمد اپنے پاس رکھے گا تو ان شاء اللہ فتوحات ہوگی۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۴۴۵ | ۱۴۴۶ | ۱۴۴۱ |
| ۱۴۴۰ | ۱۴۴۴ | ۱۴۴۸ |
| ۱۴۴۷ | ۱۴۴۲ | ۱۴۴۳ |

یاالٰھی بحرمت اسھر، حفطر، یاکز، لامح، نمسد، عسصک، قیرن، اہ سرفراز احمد بن سکینہ کو تاحیات فتوحات عطا فرما۔

## بقیہ (ص 48): دُعائے تحفظ

وَقَهَرْتُ وَ انْتَصَرْتُ وَبِجَلَالِ بَهَآءِ ثَنَآءِ اِسْمِ الْاَعْظَمِ الْاَكْبَرِ الْحَيِّ الْقَيُّوْمِ ذِى الْجَلَالِ وَ الْاِكْرَامِ تَدَرَّعْتُ وَبِوَارِقِ اَنْوَارَ اِسْرَارِ كَلَامِهِ الْعَظِيْمِ اِحْتَجَبْتُ وَتَمَسَّكْتُ وَ بِخَفِّيِ لُطْفِهِ الْحَسَنِ الْجَمِيْلِ تَعَلَّقْتُ بِرُكْنِهِ الْقَوِيِّ الْتَجَاْ تُ وَاسْتَنَدْتُ سُبْحَانَهٗ وَبِحَمْدِهٖ لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْبَصِيْرُ ○ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَسَلَّمَ

# حروف مقطعات کے چار مفید ترین نقوش کے عامل بنیں

حضرت مولانا حسن الہاشمی رحمہ اللہ

## برائے حفاظت اشیاء و تسخیر خلائق

۷۸۶

| ۸ | ۱۱ | ۳۳۶۵ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۳۳۶۴ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۳۳۶۷ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۳۳۶۶ |

## برائے اُمور کلّی، دینی و دنیوی

۷۸۶

| ۸ | ۳۳۶۲ | ۱۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۳۳۶۳ |
| ۳ | ۱۶ | ۳۳۶۰ | ۶ |
| ۳۳۶۱ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

## برائے غنا ظاہری و باطنی

۷۸۶

| ۳۳۵۹ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۳۳۵۸ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۳۳۵۷ |
| ۱۰ | ۳۳۵۶ | ۴ | ۱۵ |

## برائے فتوحات

۷۸۶

| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۳۳۵۲ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۳۳۵۳ | ۷ | ۱۲ |
| ۳۳۵۴ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۳۳۵۵ | ۱۵ |

ان چاروں نقوش کی رفتار یہ ہے:

۷۸۶

| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

ان نقوش کو موم جامہ کرنے کے بعد ہرے رنگ کے کپڑے میں پیک کر کے سیدھے بازو پر باندھیں یا گلے میں ڈال لیں۔

عامل کے لئے ضروری ہے کہ نوچندی جمعرات سے ان کی زکوٰۃ شروع کرے اور ہر نقش کو روزانہ ایک سو (۱۰۰) مرتبہ لکھے۔ اس طرح لگاتار چالیس (۴۰) دن تک لکھے اور ہر ہفتے لکھے ہوئے نقش آٹے میں گولیاں بنا کر دریا میں ڈالتا رہے۔ ایک ساتھ چاروں نقوش کی زکوٰۃ بھی دی جاسکتی ہے۔

زکوٰۃ کی ادائیگی کے بعد ضرورت مندوں کو نقش دینا شروع کرے اور کسی بھی مریض سے ایک نقش کا ہدیہ ایک سو (۱۰۰) روپے سے زیادہ نہ لے۔ ورنہ اثر باطل ہوجائے گا۔

## اجازت

جو چلّہ کرنا چاہیں اور جو بغیر چلّے کے خاص اجازت لینا چاہیں، وہ روحانی درسگاہ سے رابطہ فرمائیں۔ رابطہ

# ایک ہی دن میں کئی اعمال کے عامل بننے کا سنہری موقع

عاملین اور طالبین علوم روحانیات اس وقت کا شدت سے انتظار کرتے ہیں تاکہ طویل قسم کی پرہیزوں والی چلہ کشی کی بجائے ایک ہی وقت میں عمل کر کے کسی خاص عمل کا عامل بنا جاسکے اور ایک سال تک اس کو استعمال بھی کیا جاسکے۔ آپ بغیر نقصان اور رجعت کے کئی اعمال کے عامل بن سکتے ہیں۔

مورخہ 20 مارچ 2021ء بروز ہفتہ کو 14:39 پر نوروز کا وقت شروع ہو رہا ہے۔

## نورانی اعمال

- حصارِ خاص
- حصار قرآنی کبیر
- دعائے حیدری
- سات سلام
- آیت شفاء
- منزل کا عمل
- سورۃ اخلاص
- سورۃ جن
- سورۃ قریش
- **اَفَحَسِبۡتُمۡ** کے عمل کے عامل بنیں

## علوی نورانی اعمال

- عمل باندھ جادو
- عمل عصائے کلیم اللہ
- مندرہ شاہ علی
- مندرہ کبیر
- نورانی مندرہ

## خاص خاص اعمال

- بکرے والا عمل
- سری والا عمل
- تھیلی والا عمل
- اونٹ کی ہڈی والا عمل

## علوی اعمال

- چہل کاف 2
- چہل کاف 3
- چہل کاف 4
- قصیدہ غوثیہ
- عمل حب خاص 1
- عمل حب خاص 2
- عمل واپسی سحر 1
- عمل واپسی سحر 2

## باموکل اعمال

باموکل اعمال کرنا ہر کسی کے بس کی بات نہیں۔ ان میں سخت پرہیز کے ساتھ چلہ کشی کرنا اور پھر تھوڑی سی غلطی پر رجعت اور نقصان کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ باموکل اعمال کرنے کے لیے گرہن کا وقت ایک بہت بڑی نعمت ہے۔ بغیر کسی نقصان و رجعت کے عمل کریں۔

- آیت الکرسی باموکل
- آیت قطب باموکل
- چہل کاف باموکل
- سورۃ اخلاص باموکل 1
- سورۃ اخلاص باموکل 2
- سورۃ مزمل باموکل
- سورۃ یٰسین باموکل
- سورۃ فیل باموکل
- سورۃ جن باموکل
- سورۃ کوثر باموکل
- سلام قولا من رب رحیم باموکل
- حسبنا اللہ و نعم الوکیل باموکل
- بسم اللہ باموکل
- اللہ الصمد باموکل
- آیت کریمہ باموکل

**نوٹ:** ان اعمال کے علاوہ بھی بہت سے باموکل اور خاص خاص اعمال ہیں جو عاملین حضرات کر سکتے ہیں۔



روحانی درسگاہ دارالعمل چشتیہ لاہور پاکستان
0333-7772275 0309-7772275 042-35410586
ruhanidarsgah ruhanidarsgah97
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com

# سات سلام اور چہل کاف کے عامل بنیں

**تعارف** سات سلام اور چہل کاف کا عمل "پیرانِ پیر غوثِ اعظم حضرت شاہ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ" سے منقول ہے۔ یہ عمل سایہ اور جادو کا خاص توڑ ہے۔ اس عمل کا عامل بننے کے لئے صرف اجازت کی ضرورت ہے۔ اجازت نقد ھدیہ کے ساتھ مشروط ہے۔ اجازت حاصل کرنے کے بعد اس عمل کے ذریعے سے جنات، جادو ٹونہ اور نظرِ بد کا علاج کیا جاسکتا ہے۔ چہل کاف کے عامل اور اہلِ خانہ پر جادو اور سایہ اثر نہیں کرتا۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے سب محفوظ رہتے ہیں بشرطیکہ وہ اجازت لیتے وقت پہلے سے جادو اور جنات کے مریض نہ ہوں۔



چہل کاف وہ عمل ہے جو عاملین میں بہت مقبول ہے۔ دنیا کا شاید ہی کوئی جائز کام ایسا ہو، جو اس عمل سے ممکن نہ ہو۔ شرط یہ ہے کہ اس عمل کا ماہرانہ استعمال کرنا آتا ہو۔ اسلحہ تو بہت لوگوں کے پاس ہوتا ہے مگر اچھی طرح چلانا کسی کسی کو ہی آتا ہے۔ یہی روحانی اسلحہ کا بھی معاملہ ہوتا ہے۔ اگر اسلحہ کو صحیح استعمال نہ کرنا آتا ہو یا پھر بوقت ضرورت پاس نہ ہو، بیشک سامنے رکھا ہو، تو دشمن مار جائے گا۔ اس لئے دنیاوی اسلحہ کی طرح روحانی اسلحہ کو بھی ہر وقت لوڈ رکھنا چاہئے تاکہ بوقت ضرورت فوری استعمال کیا جاسکے۔

**اجازت لینے کے بعد کیا حاصل ہوگا** اس عمل کے لئے کسی چلّہ کشی کی شرط نہیں ہے۔ اجازت لینے کے بعد آپ کو سات سلام اور چہل کاف کی ایک معمولی تعداد روزانہ (جب تک عمل رکھنا چاہیں) پڑھنی ہوتی ہے۔ اس کے پڑھنے سے آپ کی روزانہ حاضری لگتی رہے گی اور اس عمل کے پیچھے جنات آپ کی بوقت ضرورت مدد کریں گے۔ اس عمل کے پیچھے چونکہ جنات کی ایک بڑی تعداد ہے، اور وہ سب ہی جادو اور جنات کے علاج کرنے میں ماہر ہونے کے ساتھ دیگر دنیاوی کاموں میں بھی معاون ہوتے ہیں۔ اس لئے روزانہ پڑھتے رہنے سے وہ بھی مدد کو تیار رہتے ہیں۔

اس کی مثال ایسی ہے کہ جب پولیس کی ضرورت پڑتی ہے تو 15 پر کال کی جاتی ہے۔ کون آتا ہے؟ اس کا کوئی نہیں سوچتا، بس آنا چاہئے۔ اسی طرح جب اجازت یافتہ پڑھتا ہے تو اس کی کال بھی چہل کاف والوں کو جاتی ہے اور وہ آتے ہیں اور جس کام کے لئے پڑھا گیا ہوتا ہے، اس میں معاونت کرتے ہیں۔ اگر کسی کی نظر کھلی ہو تو اس کو جنات واضح نظر بھی آتے ہیں۔

**اجازت کون لے** روحانی معالجین، مشائخ اور پیر حضرات، ایسے مریض جو عرصہ سے جادو اور جنات کی پکڑ میں ہوں، جو لوگ اپنی اور اپنے گھر والوں کی جادو اور جنات سے حفاظت چاہتے ہوں، جادو اور جنات سے متاثرہ لوگوں کا علاج سیکھ کر علاج کرنے والے افراد، خود کو اور اپنے گھر والوں کو جادو اور جنات سے خود عمل کر کے نجات دلانے والے افراد۔

**اجازت کے لیے اہلیت** اس عمل کی اجازت ہر کوئی لے سکتا ہے۔ اجازت لینے والے کا فنِ عملیات سے پہلے سے واقف ہونا بھی ضروری نہیں۔ بالغ مرد اور عورت اجازت لے سکتے ہیں۔ **darulamal.org/ruhanidarsgah**

**اجازت لینے کا طریقہ** اس عمل کی اجازت چونکہ نقد ھدیہ کے ساتھ مشروط ہے، اس لئے جو بھی اجازت لینا چاہے، وہ نقد ھدیہ ادا کر کے اجازت لے سکتا ہے۔

**نقد ھدیہ مع اعمال کی کاپی 5100 روپے، علاوہ ڈاک خرچ**

رابطہ روحانی درسگاہ ناظم 0304-7772772 نائب ناظم 0305-7772772 فون 0333-7772775, 042-35410586

# نقش تحفظ

محمد شہزاد (بورے والا)

اس دور کا سب سے بڑا المیہ دہشت گردی ہے۔ زلزلہ، سیلاب، طوفان بادوباراں تو قدرتی آفات ہیں، جس پر کسی بندہ بشر کا بس نہیں۔ لیکن اس آفت کا کیا کیا جائے جو ایک انسان ایک انسان پر ڈھا رہا ہے۔ خیر وشر انسانی فطرت ہے، لیکن پھر تحفظ زندگی کہاں؟ ہر طرف جنگ وجدل کا سامان ہے۔ آج کا انسان نہیں جانتا وہ جو زندہ وسلامت ہے اور اپنے پاؤں پر چل کر جو ابھی دنیا کا کاروبار چلانے جا رہا ہے، کیا وہ انہی پاؤں پر چل کر واپس اپنے معصوم بچوں کے پاس لوٹ بھی سکے گا؟ وہ انسانی جان جو کسی ماں کے لئے اتنی قیمتی ہے کہ وہ اسے اپنی زندگی کا سہارا سمجھتی ہے، کیا وہ کبھی دوبارہ اسے اپنی آنکھوں کا نور کہہ سکے گی؟ وہ انسانی جان جو کسی کی عزت اور سہاگ کی علامت ہے، وہ دوبارہ اسے اپنے ساتھ کا تحفظ دے سکے گی؟ آج وہ جان، دوسروں کے لئے اتنی قیمتی اور ارزاں بن گئی ہے کہ وہ اسے ختم کرتے ہوئے ایک پل نہیں سوچتا۔

یہ جنگ وجدل، یہ بارود کے ڈھیر، یہ خون کے دریا، یہ لاشوں کے انبار، یہ قتل وغارت گری، یہ بم دھماکے، طاقتور کا کمزور پر ظلم، بھائی کے ہاتھوں بھائی کا قتل اب ایک امتحان بن چکا ہے۔

آخر یہ زندگی جو ہمارے اپنوں کے لئے اتنی قیمتی اور ان کے جینے کا سہارا ہے، ہم اس کو اُن کے لئے کس طرح محفوظ کر سکتے ہیں؟

ان تمام حالات کو مدنظر رکھتے ہوئے حضرت کاش البرنی مرحوم رحمۃ اللہ علیہ کی وضع کردہ لوح تحفظ پیش کر رہا ہوں۔ یہ حروف مقطعات قرآنی کی لوح ہے۔ قرآن مجید کی اکثر سورتوں کی شروعات ان سے ہوتی ہیں۔ جیسے

آلمٓ۔ آلمٓصٓ۔ آلرٰ۔ المر۔ کھیعص۔ طہ۔ طسم۔ طس۔ یس۔ ص۔ حم۔ حمعسق۔ ق۔ ن۔

یہ کل چودہ ہیں۔ ان میں سے مکرر حروف حذف کر دیں الر۔ کھیعص۔ طس حم ق ن تو بھی چودہ ہی حروف رہ جاتے ہیں۔ تمام حروف مقطعات قرآنی انہی ۱۴ حروف سے ہیں۔ ان کی جو لوح مرتب کی گئی ہے، وہ حسب ذیل ہے۔ یہ لوح مربع آتشی چال سے پُر کی جائے گی۔

حضرت کاش البرنی مرحوم اپنے رسالہ روحانی دنیا ستمبر ۱۹۶۶ عیسوی میں اس لوح کے بارے میں لکھتے ہیں کہ ”اگر اس لوح کو لکھ کر اپنے پاس رکھا جائے تو اس کا حامل پانی میں غرق نہیں ہوسکتا۔ آگ بھی نہیں جلا سکتی۔ جنگ وجدل میں ہتھیار نہیں لگتا۔ حادثات کا شکار نہیں ہوتا۔ دشمنوں کا وار اور جادو ٹونہ اثر انداز نہیں ہوسکتا۔ اگر اس لوح کو خاص خاص وقت میں لکھ کر سامان یا کمرہ میں رکھ دیا جائے تو چوری سے محفوظ رہتا ہے۔ اسی وقت تیار کردہ لوح کار، بس ٹرک وغیرہ میں لٹکا دی جائے تو حادثات سے محفوظ رہے گی۔ جس مکان میں اسے لٹکایا جائے وہاں حشرات الارض یا موذی جانور اور جنات نہ آئیں گے، نہ وہاں جادو کا وار ہوگا۔ اگر شرف قمر میں جبکہ طالع وقت بھی ثور ہو، لکھ کر پاس رکھے تو کاروبار میں بہت نفع ہو۔ دن بدن آسودگی حاصل ہو۔ دولت بڑھے اور مالی بے برکتی کا اندھیرا دور ہوجائے۔ اگر کوئی لڑکی جس کی شادی کا پیغام نہ آتا ہو، گلے میں پہن لے تو رشتہ آنا شروع ہوجائیں گے۔ اگر مرگی والے مریض اس لوح کو پہنیں تو دورہ نہ پڑے گا۔ اگر نکسیر والا پہن لے تو خون فوراً بند ہوجائے گا۔

چاہئے کہ اس لوح کو سفید کاغذ پر زعفران سے لکھا جائے بلکہ انسب ہے کہ چاندی کے پترہ پر لکھی جائے تا کہ پوری زندگی کام دے سکے۔ کندہ کرتے وقت بخور لوبان وصندل سفید کا جلائیں۔ سب سے پہلے نقش کے خانے بنالیں۔ پھر اضلاع قوله الحق وله الملك کے بنائیں۔ پھر بسم اللہ الرحمن الرحیم لکھیں۔ پھر چاروں طرف ملائکہ کے نام لکھیں۔ پھر چاروں کونوں میں خدام لکھیں۔ پھر نقش کے اندر چال کے مطابق حروف نورانی لکھتے جائیں۔ اس کے بعد نقش کے اوپر مجیب الدعوات و الاکرام لکھیں اور نیچے ق والقران المجید ن والقلم وما یسطرون لکھیں۔ نقش مکمل ہوجائے گا۔ (بقیہ ص 61)

# ہر وقت غصے کا سبب بننے والی نو (9) وجوہات

نیویارک: دنیا میں کسی فرد کے مزاج کو بدترین بنانے کے لیے وجوہات کی کمی نہیں، تعلقات میں دراڑ، مالی پریشانیاں اور طبی مسائل وغیرہ آپ کی ذہنی حالت پر اثرانداز ہوتے ہیں۔

اس طرح کے عناصر پر آپ کا کنٹرول نہ ہونے کے برابر ہوتا ہے مگر بدقسمتی سے کچھ چھوٹی چیزیں ایسی بھی ہوتی ہیں جو آپ کی زندگی بدل کر آپ کو مستقل غصے کا شکار بنا دیتی ہیں، تو اگر آپ کا موڈ بھی ہمیشہ خراب ہی رہتا ہے تو دیکھئے کیا یہ وجوہات تو آپ کی اس حالت کا ذمہ دار نہیں؟

## آپ مناسب مقدار میں سبزیاں اور پھل استعمال نہیں کررہے

ٹھیک ہے کہ سبزیاں اور پھل اچھی صحت کے لیے بہترین سمجھے جاتے ہیں مگر کیا آپ کو معلوم ہے کہ اس خوراک کے آپ کی ذہنی حالت پر بھی مثبت اثرات مرتب ہوتے ہیں؟

واروک یونیورسٹی کی برطانیہ میں ہونے والی تحقیق کے مطابق جو لوگ روزانہ 80 گرام پھل یا سبزیاں استعمال کرتے ہیں وہ ذہنی طور پر زیادہ خوش باش اور صحت مند ہوتے ہیں، یعنی خوش رہنے کے ساتھ ساتھ وہ مایوسی اور ذہنی امراض سے محفوظ رہتے ہیں۔

## آج آپ سورج کی روشنی دیکھنے سے محروم رہے

کیا آپ کا پورا دن گھر یا دفتر کی چار دیواری میں گزر جاتا ہے؟ اگر ہاں تو اس کا نتیجہ بدمزاجی کی شکل میں ہی نکلے گا۔

متحدہ عرب امارات کی زید یونیورسٹی کی ایک تحقیق کے مطابق سورج کی روشنی سے دور رہنے والے افراد میں وٹامن ڈی کی کمی اور ڈپریشن وغیرہ کا امکان زیادہ ہوتا ہے، جس کا نتیجہ ہر وقت غصے، خراب مزاج اور مایوسی کی صورت میں نکلتا ہے، جس سے بچنے کا آسان حل کچھ دیر کے لیے دن میں باہر چہل قدمی ہے۔

## آپ پیاس محسوس کررہے ہیں

اگر آپ کام یا آرام کرنے کے دوران پیاس محسوس کررہے ہیں اور پانی پینے سے گریز کررہے ہیں تو آپ تھکاوٹ، توجہ مرکوز کرنے کی صلاحیت اور بدمزاجی کا شکار ہوجائیں گے، یہ دعویٰ جرنل آف نیوٹریشن کی ایک تحقیق میں سامنے آیا تھا۔

## بہت زیادہ کام کرنا

بہت زیادہ کام کرنے کی عادت نہ صرف جسمانی حالت ابتر کرتی ہے بلکہ اس کے منفی اثرات ذہنی صحت پر بھی مرتب ہوتے ہیں۔

کنساس اسٹیٹ یونیورسٹی کی تحقیق کے مطابق جو لوگ ہفتے میں پچاس گھنٹے سے زیادہ کام کرتے ہیں ان کی جسمانی صحت خراب ہونے کے ساتھ ساتھ ذہنی حالت بھی متاثر ہوتی ہے، ایسے لوگ جلد غصے میں بھی آجاتے ہیں جو درحقیقت ان کے اندر موجود ڈپریشن کو باہر نکالنے کا ایک ذریعہ بنتا ہے۔

## آپ فیس بک پر بہت زیادہ وقت گزارتے ہیں

آج کل کے نوجوان تو فیس بک کے دیوانے ہیں مگر آپ سماجی رابطے کی اس ویب سائٹ پر جتنا زیادہ وقت گزاریں گے اتنا ہی آپ کا مزاج خراب ہوگا۔

ایسا دعویٰ آسٹریا کی انزبرک یونیورسٹی کی گزشتہ دنوں آنے والی ایک تحقیق میں سامنے آیا تھا۔ تحقیق کے بقول اس کی وجہ یہ ہے کہ فیس بک پر بہت زیادہ دیر رہنے سے وقت کے ضیاع کا احساس ہوتا ہے اور جب کسی کو لگتا ہے کہ وہ کوئی خاص کام کرنے کی بجائے اپنی زندگی ضائع کررہا ہے تو اس خیال کے بعد موڈ اچھا رہنے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔

## کمر جھکائے رکھنا

بچپن میں تمام والدین ہی اپنے بچوں پر چلّاتے نظر آتے ہیں کہ کمر سیدھی رکھ کر چلا یا بیٹھا کریں مگر اب سائنس نے بھی اسے ذہنی صحت کے لیے اہم قرار دیا ہے۔

سان فرانسسکو اسٹیٹ یونیورسٹی کے محققین کے مطابق آپ کے بیٹھنے یا کھڑے ہونے کے انداز میں تبدیلی یا اسے سیدھا کرنے سے آپ کا مزاج خوشگوار ہوتا ہے اور آپ جسم میں ایک نئی توانائی محسوس کرتے ہیں۔

## مسکراہٹ یا ہنسی سے دوری

ہنسی یادداشت اور ذہنی تناؤ کا سبب بننے والے ہارمون کورٹیسول کی شرح کو بہتر بناتا ہے۔

لومالنڈا یونیورسٹی کی ایک تحقیق کے مطابق چہرے پر ایک مسکراہٹ تمام تناؤ کو دھو دے دیتی ہے، بلکہ جبری یا کسی کو دکھانے کے لیے مسکرانا بھی تناؤ کو کم کر کے مثبت جذبات کو بڑھا دیتا ہے۔

## نیند کی کمی

ٹھیک ہے کہ یہ کوئی راز نہیں کہ نیند سے بوجھل ذہن پُرکشش شخصیات کو بھی احمق بنا دیتا ہے، مگر یہ بہت کم لوگوں کو معلوم ہوتا ہے مناسب نیند نہ لینا تناؤ بڑھانے اور تنک مزاجی یا خراب مزاج کا سبب بن جاتا ہے۔

ہاورڈ میڈیکل اسکول کی تحقیق کے مطابق صرف ایک ہفتہ بھی بہت کم سونا اداسی، غصے اور ذہنی تھکاوٹ کو بڑھا دیتا ہے۔

## قدرتی ماحول سے دوری

سرسبز مقامات پر گھومنا ذہنی کے لیے بہت اچھا ہوتا ہے۔

مشی گن یونیورسٹی کی تحقیق میں بتایا گیا ہے کہ شہروں میں جو لوگ سرسبز مقامات یا باغات میں جاتے ہیں وہ خوشگوار مزاج اور بہتر ذہنی صحت پاتے ہیں، اور ان مقامات سے دوری ڈپریشن، غصے اور ایسے ہی دیگر ذہنی مسائل کو بڑھانے کا سبب بنتا ہے۔ (بشکریہ ڈان نیوز)

# بری یادوں کو مٹانا ممکن

ٹوکیو: یادوں سے جڑے جذبات کو دوبارہ تحریر کر کے ماضی کے برے واقعات کو بدترین سے بہتر اور اچھے میں تبدیل کیا جا سکتا ہے۔ یہ بات جاپان اور امریکی سائنسدانوں نے اپنی ایک تحقیق میں دریافت کی ہے۔

اس دریافت سے دماغی عوارض جیسے ڈپریشن یا صدمے یا تکلیف کے بعد تناؤ کے عارضے (پی ٹی ایس ڈی) کے موجودہ نفسیاتی طریقہ علاج کو بہتر کرنے میں مدد ملے گی اور نفسیاتی مدد کے نئے راستے بھی کھل سکیں گے۔ ٹوکیو سے تعلق رکھنے والی تحقیقی ٹیم کے قائد شوشو موٹو نگیوا نے بتایا اس میکنزم کے انکشاف پر مبنی یہ دریافت موجودہ نفسیاتی علاج کی کامیابی کو درست قرار دیتا ہے۔ جاپان کے ریکین انسٹیٹوٹ اور امریکہ کے میساچوسٹس انسٹیٹوٹ آف ٹیکنالوجی (ایم آئی ٹی) کی مشترکہ ٹیم نے اس مقصد کے لیے دماغی کنٹرول کی نئی ٹیکنالوجی اوپٹوجینیٹک کو استعمال کیا جس میں روشنی کو کام میں لا کر زیادہ بہتر طریقے سے سمجھا جاتا ہے کہ اس وقت کیسا محسوس ہوتا ہے جب ہم کسی یاد میں گم ہوتے ہیں۔ محققین کو معلوم ہوا کہ گرم جوش احساسات یا شدید خوف دماغی کے ڈائری روم سمجھے جانے والے حصے ہپوکیمپس اور مثبت یا منفی چیزوں کی پروگرامنگ کرنے والے حصے ایمی گڈالا کے درمیان تعلق سے فروغ پاتے ہیں اور یہ سابقہ اندوزوں سے زیادہ لچکدار ہوتے ہیں۔ شوشو موٹو نگیوا نے بتایا اس بات کا انحصار اس بات پر ہے کہ کتنی مضبوطی سے اچھے یا برے پہلوؤں کو غلبہ حاصل ہے، ان دونوں دماغی سرکٹس کے درمیان مضبوطی کا مقابلہ چلتا رہتا ہے۔

تحقیق کے دوران محققین نے نر چوہوں کے اندر کم حساس الجی پروٹین داخل کیا، جس سے انہیں نئی یاد کی تشکیل کو شناخت کرنے میں مدد ملی، جس کے بعد روشنی کے اشاروں کے ذریعے اس یاد کو جب ضرورت محسوس کی گئی، دوبارہ متحرک کیا گیا۔ چوہوں کے ایک گروپ کو مادہ ساتھویں کے ساتھ کھیلنے کی اجازت دی گئی جس سے ایک مثبت مادہ پیدا ہوئی، جبکہ دوسرے گروپ کو چھوٹا مگر ناخوشگوار برقی جھٹکا دیا گیا۔ (بشکریہ ڈان نیوز)

# صحت مند زندگی کے لیے صرف ایک منٹ نکالیں

ڈاکٹر اختر احمد

وقت کتنی جلدی ہاتھ سے پھسل جاتا ہے اور انسان کو اپنی مصروفیات میں اپنی صحت پر توجہ دینے کا خیال تک نہیں آتا تاہم اچھی خبر یہ ہے کہ ایک حالیہ تحقیق کے مطابق صرف ایک منٹ کے معمولی کام ہی جسمانی حالت بہتر بنانے کے لیے کافی ہیں۔ ضروری نہیں کہ آپ سخت ورزش ہی کریں بلکہ چند دیگر طریقہ کار بھی آپ کے لیے بہت فائدہ مند ثابت ہو سکتے ہیں۔

بہتر خوراک، روزانہ ورزش اور بہتر اور پوری نیند صحت مند زندگی گزارنے کے لئے ضروری ہے، لیکن جب تھکا دینے والا شیڈول ہمارے رستے میں حائل ہو تو ایسا کرنا مشکل بلکہ ناممکن لگتا ہے......؟ لیکن آپ کو یہ سن کر خوشی ہوگی کہ آپ ہر دن کسی طویل ورزشی دورانئے میں پڑے بغیر اپنی صحت کو فروغ دے سکتے ہیں۔ آپ کو روزمرہ زندگی سے صرف ایک منٹ اپنی صحت کے لیے خرچ کرنا ہوگا لیکن اس کے نتائج آپ کی صحت کے لیے حیران کن ہوں گے۔

## گہری سانس لینا

اگر آپ تناؤ کا شکار ہیں تو ذہن و جسم کو آرام کا احساس دلانے والے اس طریقہ کار کو مت بھولیں یعنی گہری سانسیں لینے سے آپ کے دل کی دھڑکن کی رفتار کم ہو جاتی ہے اور ایسا کرنے سے بلڈ پریشر کی شرح کو نیچے لانے میں بھی مدد ملتی ہے، جبکہ جسم میں تناؤ کا باعث بننے والے ہارمونز بننے کی رفتار سست پڑ جاتی ہے۔

## کسی سے گلے ملنا

کسی پیارے سے گلے ملنے سے زیادہ اچھا اور کیا طریقہ کار ہو سکتا ہے کیونکہ یہ گرمجوش معانقہ ہمیں خوشی کے احساس سے بھر دیتا ہے اور جسم میں سکون کی لہریں دوڑنے لگتی ہیں جبکہ اس کے جسمانی صحت پر بھی مثبت اثرات مرتب ہوتے ہیں جیسے بلڈ پریشر اور دل کی دھڑکن کی رفتار کم ہو جانا وغیرہ۔

## مسکراہٹ

یہ کوئی حیرت کی بات نہیں کہ جو لوگ زیادہ ہنستے ہیں وہ عام طور پر خوش باش افراد ہوتے ہیں مگر جو لوگ کھل کر مسکراتے ہیں وہ طویل زندگی بھی پاتے ہیں۔ کیونکہ وہ ذہنی تناؤ کا شکار بہت کم ہوتے ہیں اور اس کی وجہ مسکراہٹ ہے جو مشکل حالات میں بھی ذہن کو تناؤ یا مایوسی کا شکار نہیں ہونے دیتی اور چہرے پر مسکراہٹ لانے میں وقت ہی کتنا چاہیئے ہوتا ہے؟

## کھل کر ہنسنا

ہنسی بہترین دوا ہے کیونکہ یہ نہ صرف جسم کو تناؤ سے نجات دلانے کا قدرتی ذریعہ ہے بلکہ اس سے دیگر طبی فوائد بھی حاصل ہوتے ہیں جیسے اگر دل کی دھڑکن کی رفتار تیز ہوگئی ہو یا بلڈ پریشر آسمان کو چھو رہا ہو تو ایک منٹ تک ہنسنے سے ہی یہ معمول پر آجاتے ہیں۔ اس کے علاوہ یہ یادداشت کو بھی بہتر بناتی ہے اور ہنسی کا عمل جسمانی سرگرمی بھی ہے یعنی کچھ کیلوریز بھی جلتی ہیں جس سے موٹاپے سے کسی حد تک تحفظ حاصل ہوتا ہے۔

## پُرامید رہنا

مشکل حالات میں بھی روشن رخ کو دیکھنا یا اس کی امید رکھنا صحت مند دل اور امراض کے خلاف طاقتور دفاعی نظام کا باعث بنتا ہے تو اگر کبھی آپ درد کو مشکل میں محسوس کریں تو ایک منٹ کے لیے ان خیالات کو ذہن سے نکال کر امید کے دامن کو تھام کر رکھیں۔

## ایک منٹ تک کھڑا رہیں

اگر آپ اپنی عمر بڑھانا چاہتے ہیں تو ابھی اُٹھ کر کھڑے ہو جائیں۔ ہم میں سے اکثر لوگ اپنے دن کا زیادہ تر حصہ بیٹھ کر گزارتے ہیں۔ ذرا ایک سیکنڈ کے لیے اپنے دن بھر کے کام کاج پر غور کریں جو سارا دن آپ نے بیٹھ کر کیا ہے۔ مثلاً دفتر میں اپنے ڈیسک پر بیٹھے رہے ہیں اور بیٹھ کر کھانا کھایا وغیرہ اس ضمن میں، میں ایک سٹڈی کا حوالہ دوں گا جس کے مطابق وہ لوگ

جو اپنی زندگی کا بیشتر حصہ بیٹھ کر گزارتے ہیں۔ ذہنی و نفسیاتی عوارض کا نسبتاً زیادہ زیادہ شکار ہوتے ہیں۔ سروے کے مطابق ایسی عورتیں جو دن بھر 10 گھنٹے سے زیادہ کا عرصہ بیٹھ کر گزارتی ہیں ان لوگوں کی نسبت جو پانچ چھ گھنٹے بیٹھ کر گزارتے ہیں عارضہ قلب میں زیادہ مبتلا ہو جاتی ہیں۔ جب آپ کے ذہن میں کھڑا ہونے کا خیال آئے تو صرف ایک منٹ کے لئے کھڑا ہونا، عام وقت کے مقابلے میں آپ کی صحت کے لئے زیادہ اہم اور مفید ہے۔ امریکن کینسر سوسائٹی کے ایک سروے کے مطابق ایسی عورتیں جو روزانہ چھ گھنٹے سے زائد بیٹھی رہتی ہیں ان میں کم وقت بیٹھی رہنے والی عورتوں کی نسبت 34 فیصد شرح اموات زیادہ ہے۔ چھ گھنٹے بیٹھنے رہنے والے مرد حضرات چھ گھنٹے سے کم بیٹھے رہنے والے مردوں سے 17 فیصد زائد شرح اموات رکھتے ہیں۔

## وزن کم کرنے کے لیے صرف ایک منٹ نکالیں

وزن کم کرنے اور بہترین صحت کے لیے ورزش ضروری ہے لیکن اکثر لوگ وقت کی کمی کا بہانہ بنا کر ورزش سے فرار اختیار کرتے رہتے ہیں جس کا نتیجہ بہت افسوسناک ہوتا ہے۔ خوش قسمتی سے یونیورسٹی آف میک ماسٹر کے سائنسدانوں نے بہانے باز احباب کے لیے بہت ہی اچھی خبر دے دی ہے جس کے مطابق ہفتے میں صرف ایک منٹ کی سخت ورزش صحت کے لیے بے پناہ فوائد کی حامل ہو سکتی ہے اور اب کوئی وجہ نہیں کہ کوئی بھی وقت کی کمی کا بہانہ بنا کر ورزش سے جی چرائے۔ سائنسدانوں کا کہنا ہے کہ ہفتے میں ایک منٹ کی سخت ورزش تین دفعہ کرنی چاہیے لیکن ہر دفعہ جسم کو مناسب طور پر گرم کرنا اور اس کے بعد دھیرے دھیرے نارمل درجہ حرارت پر لانا ضروری ہے۔ تجربات میں شامل افراد نے ورزش کے آغاز میں تقریباً چار منٹ کے لیے ورزشی سائیکل نارمل رفتار سے چلائی تا کہ جسم وارم اپ ہو جائے۔ اس کے بعد 20 سیکنڈ کے لیے بھرپور ترین رفتار سے سائیکل چلائی، چند لمحے کا وقفہ کیا اور پھر 20 سیکنڈ کے لیے سخت ورزش کی اور پھر تقریباً چار منٹ کے لیے نارمل رفتار پر ورزشی سائیکل چلا کر جسم کو نارمل درجہ حرارت پر لائے۔

یوں یہ ورزش ہفتے میں دس، دس منٹ کے لیے تین دفعہ کی جائے گی جس میں سے کل تین منٹ سخت ورزش کے ہوں گے۔ ڈیڑھ ماہ کی تحقیق کے بعد معلوم ہوا کہ شرکاء کی قوت برداشت میں 12 فیصد اضافہ ہو چکا تھا اور ان میں دل کی صحت اور بلڈ پریشر کے مسائل بھی واضح طور پر کم ہو چکے تھے، جبکہ ان کے وزن میں بھی کمی ہو چکی تھی۔

## کہنی کے بل زمین پر لیٹنا

روزانہ صرف ایک منٹ کے لیے اپنی دونوں کہنیاں زمین پر ٹکا کر پش اپ کے پوز میں رہنا کوئی مشکل کام نہیں اور یہ مشق آپ کے پیٹ کے عضلات کو مضبوط بناتی ہے اور کمر درد سے نجات ملتی ہے جبکہ دیگر کئی امراض کے لیے مفید ہونے کے ساتھ یہ عام اوقات میں کمر کو سیدھا رکھ کر بیٹھنے میں بھی مددگار ثابت ہوتی ہے۔

## کمپیوٹر اسکرین سے نظر ہٹا لینا

اگر آپ آفس جاب کرتے ہیں یا ٹیکنالوجی کے دیوانے ہیں تو آپ یقیناً اپنا زیادہ وقت کمپیوٹر اسکرینز کے سامنے گزارتے ہوں گے مگر جو وقت آپ اسکرین پر نظریں جماتے ہوئے گزاتے ہیں وہ ذہن کے لیے کافی تناؤ اور آنکھوں کے امراض کا باعث بنتا ہے تو ان حالات میں آپ کو ہر بیس منٹ بعد کمپیوٹر سے نظریں ہٹا کر خود سے بیس فٹ دور موجود کسی چیز کو محض بیس سیکنڈ تک دیکھنا چاہئے اور اس کا فائدہ آپ کو حیران کر کے رکھ دے گا۔

## ہاتھوں کو دھونا

اس کام میں بمشکل ہی بیس سیکنڈ لگتے ہیں اور اس کی اہمیت کا آپ اندازہ تک نہیں کر سکتے۔ درحقیقت ہاتھوں کی مناسب صفائی لوگوں کے اندر ہیضے کا خطرہ 31 فیصد اور فلو و سر درد میں لاحق ہونے والے امراض کا امکان 21 فیصد کم کر دیتی ہے۔

## دانت برش کریں

ہلکی پھلکی چیزیں کھانے کی طلب ہماری دشمن ہوتی ہے (بقیہ ص 42)

